


افادات

۱- قطب العالم حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمہ اللہ

۲- شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ

ترتیب!

حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمی

کتب خانہ مجیدیہ ملتان

قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ
بَلِّغُوا عَنِّی وَلَوْ آیَۃً

# تشریحات بخاری (اردو)

## جلد اول

افادات

قطب العالم مولانا رشید احمد گنگوہی رحمہ اللہ
شیخ العرب والعجم مولانا سید حسین احمد مدنی رحمہ اللہ
شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ

مرتبہ

استاذ العلماء مولانا محمد عبد القادر قاسمی فاضل دیوبند

ناشر

کتب خانہ مجیدیہ بیرون بوہڑ گیٹ ملتان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللهم
صل على محمد وعلى آل محمد
كما صليت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم
انك حميد مجيد

اللهم
بارك على محمد وعلى آل محمد
كما باركت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم
انك حميد مجيد

# عرضِ ناشر

حضرت شیخ العرب والعجم مولانا سید حسین احمد صاحب مدنی مرحوم ومغفور اور دیگر اکابر دیوبند کے فیوض کی عام اشاعت کے لئے قبل ازیں کتب خانہ مجیدیہ ملتان نے تقریر ترمذی شریف مع شمائل نبوی از افادات شیخ الاسلام مولانا مدنیؒ شائع کر چکا ہے، بحمداللہ وہ بہت قلیل عرصہ میں اندرون اور بیرون پاکستان مقبولیت کا شرف حاصل کر کے ختم ہو گئی۔ اب استاذ العلماء حضرت مولانا محمد عبدالقادر قاسمی، فاضل دیوبند نے علماء، طلباء اور عامۃ المسلمین کے برابر استفادہ کے لئے تشریحات بخاریؒ مرتب فرمائی ہے اس کی اشاعت کا فخر بھی ہمارے کتب خانہ مجیدیہ کو حاصل ہو رہا ہے حضرت مولانا قاسمی مدظلہٗ نے حضرت شیخ الاسلام مولانا مدنیؒ کے یہ افادات آج سے پچاس سال قبل ۱۳۶۰ھ میں جبکہ آپ شریک دورۂ حدیث تھے۔ قلمبند کئے تھے اپنے پچاس سالہ تدریسی تجربہ کے بعد ان افادات کا شائع ہونا یہ خالص علمی خدمت ہے جس پر ہم مولانا موصوف کے شکر گذار ہیں کہ انہوں نے ان علمی جواہر کو منظر عام پر لا کر ملتِ اسلامیہ پر ایک احسان کیا ہے جزاہ اللہ تعالیٰ احسن الجزاء۔

تشریحات بخاری کی پہلی جلد جو پہلے دو پاروں پر مشتمل ہے پیش خدمت ہے انشاء اللہ تعالیٰ باقی چار جلدیں جلد ہی کتابت اور طباعت کے مراحل طے کر کے منصۂ شہود پر آجائیں گی۔ اللہ تعالیٰ ہماری ان مساعی کو قبول فرمائے آمین۔

ناشر

ہلال احمد شاہد

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# عرضِ ناشر

حضرات! اکابر علماء دیوبند کے وہ افادات جو عربی زبان میں تھے۔ ان کو عوام اور خواص تک پہنچانے کے لئے ہمارے اِدارے نے کئی کتابیں شائع کی ہیں مدارس عربیہ اور عوام کے استفادہ کیلئے احادیث کے عربی سے اُردو میں تراجم ایک خاص نظریہ فکر کے بازار میں موجود ہیں عربی متن ترجمہ اور اکابر کی وہ تشریحات جو عربی میں تھیں۔ حضرت مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ فاضل دیوبند نے بڑی عرق ریزی سے ان کو اُردو میں منتقل کیا ہے تقریر ترمذی۔ تشریحات بخاری جلد اول اور اب جلد ثانی اس سلسلہ کی کڑیاں ہیں اللہ تعالیٰ خلوص قلب سے علم حدیث کی خدمت کی توفیق بخشے۔

بحمد اللہ! تشریحاتِ بخاری جزء اوّل میں جو شیخ العرب والعجم حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ اور شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا کاندھلویؒ کے افادات پر مشتمل تھی۔ ہمارے اِدارہ سے طبع ہوئی۔ اب اس جزء ثانی کی اشاعت کی سعادت بھی ہمارے ادارہ کو حاصل ہو رہی ہے۔ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ فاضل دیوبند کے شکرگزار ہیں کہ انہوں نے اس جلد میں حضرت قطب عالم مولانا رشید احمد گنگوہیؒ کی تشریحات کا اضافہ کر کے کتاب کے افادات کی تکمیل کر دی۔ اور ارادہ یہ ہے کہ تشریحاتِ بُخاری کی ایک ایک جلد ہر سال شائع ہو جائے۔ اللہ تعالیٰ توفیق ارزانی فرمائیں۔ آمین

الحمد اللہ:۔ مولانا قاسمیؒ کی مرتبہ کتاب تقریر ترمذی از افادات مولانا مدنیؒ جو ہند و پاکستان میں مقبول عام ہوئی۔ اب ہمارے ادارہ اسے دُوسری مرتبہ طبع کرا رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ قبول فرمائیں۔ آمین۔

فقط

بلال احمد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرضِ ناشر!

حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمی فاضل دیوبند کی پہلی کتاب "تقریر ترمذی" ازافادات حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنیؒ کی طباعت کی سعادت ہمارے ادارہ کو حاصل ہوئی۔ ماشاء اللہ اس کی مقبولیت کا اندازہ اس سے ہوتا ہے کہ دیوبند۔ یو۔ پی انڈیا کے مکتبہ دانش نے اس کا فوٹو لے کر بعینہٖ اسے شائع کیا۔ جس کی کاپی انہوں نے ہمارے پاس ملتان میں بھی بھیجی۔ غرضیکہ مختصر عرصہ میں پہلی طباعت ختم ہوگئی۔ ملک بھر سے اس کے آرڈر اور تقاضے آئے۔ کہ اس کا دوسرا ایڈیشن شائع کیا جائے۔ اللہ تعالیٰ نے ہمیں توفیق عطا فرمائی کہ ہم اس کا دوسرا ایڈیشن تیار کرنے میں کامیاب ہوگئے۔ پہلے ایڈیشن کی اغلاط کی تصحیح کی گئی۔ اب کے اس کی جلد خوبصورت تیار کرائی گئی۔ کاغذ بھی بڑھیا لگایا گیا۔ بہرحال دوسرا ایڈیشن کئی خوبیوں کے ساتھ مارکیٹ میں آچکا ہے۔ مولانا موصوف کی دوسری کتاب تشریحات بخاری جلد اول اپنی ظاہری اور باطنی خوبیوں کے ساتھ منصۂ شہود پر آئی۔ یہ جلد بخاری شریف کے دو پاروں پر مشتمل ہے۔ متن بخاری۔ ترجمہ۔ تشریحات از مولانا حسین احمد مدنیؒ اور تشریحات مولانا محمد زکریا صاحب محدثؒ کے افادات پر مشتمل تھی۔ مولانا موصوف کی تیسری کتاب دوسرے سال اس کی دوسری جلد کی طباعت کا ہمیں شرف حاصل ہوا۔ یہ جلد بھی دو پارہ کی ہے۔ کیونکہ اس میں ۲۴۴ صفحات بطور ضمیمہ کے قطب عالم حضرت مولانا رشید احمدؒ صاحب گنگوہی کے افادات کا اضافہ کیا گیا۔ جو لامع دراری شرح بخاری سے حاصل کئے گئے۔ جن کی شرح شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ کاندھلوی کو بھی شامل کیا گیا ہے۔ جس میں معلومات کا کافی ذخیرہ موجود ہے۔

اب مولانا مذکور کی چوتھی کتاب تشریحات بخاری جلد سوم بتوفیق الٰہی ہم شائع کر رہے ہیں۔ یہ جلد آٹھویں پارہ کے نصف تک پہنچی ہے۔ اس جلد میں حضرت مولانا مدنیؒ کے افادات شامل اشاعت نہیں ہیں۔ تحیۃ المسجد تک آپ کے افادات ختم ہوگئے۔ البتہ اس میں لامع الداری سے قطب عالم حضرت مولانا رشید احمدؒ گنگوہی اور شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی کی تشریحات ہیں۔ اور بعض مقامات پر تشریح از قاسمی کے نام سے بخاری شریف کے حاشیہ سے مدد لی گئی ہے۔

کتاب کا مسودہ آخر کتاب تک کا ہمارے پاس پہنچ چکا ہے۔ خیال یہ ہے کہ مختلف کاتبوں

میں تقسیم کر کے جلد ہی کتابت کرائی جائے۔ تاکہ مولانا موصوف اس کی تصحیح کر سکیں۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ مولانا موصوف کو صحت کاملہ عاجلہ نصیب ہو۔ جس سے کتاب کی تکمیل ہو سکے۔ آمین۔

ہم مولانا موصوف کے شکر گذار ہیں۔ کہ انہوں نے اس پیرانہ سالی میں فالج کی بیماری کے باوجود تشریحات بخاری کی اشاعت میں ہمارے ساتھ تعاون کیا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

فقط

ہلال احمد شاھد

کتب خانہ مجیدیہ۔ ملتان شہر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرضِ ناشر!

بحمد اللہ تشریحات بخاری جلد چہارم آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ یہ سب اللہ تعالیٰ کا احسان ہے اور مولانا محمد عبد القادر قاسمی صاحب فاضل دیو بند کی کاوشوں کا نتیجہ ہے کہ ہمیں اللہ تعالیٰ نے جلد چہارم کی طباعت کی توفیق ارزانی فرمائی۔

انشاء اللہ تعالیٰ آئندہ سال جلد پنجم آپ کے ہاتھوں میں ہوگی۔ دُعا اور تعاون کی اپیل ہے۔

فقط
بلال احمد

# عرضِ ناشر

بفضلہٖ تعالیٰ تشریحات بخاری کی پانچویں جلد نامساعد حالات کے باوجود آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

ادارہ مولانا عبدالقادر قاسمی فاضل دیو بند کا مشکور وممنون ہے کہ پیرانہ سالی اور ضعف و بیماری کے باوصف وہ برابر کتابت کی نگرانی اور مسودہ کی تصحیح فرمارہے ہیں، ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کا سایہ ہم پر قائم ودائم رکھے اور صحت وتوانائی فرمائے تاکہ وہ کتاب کی تکمیل اور طباعت ونشرواشاعت میں ہمارے ساتھ تعاون جاری رکھیں۔ آمین

کتاب میں دوسو صفحات سے زائد کے اضافہ سے معمول سے زائد کتاب ضخیم ہوگئی، ہوشربا گرانی، کاغذ اور سامانِ کتابت کی مہنگائی ان سب اسباب نے قیمت کے اضافہ پر مجبور کردیا، حکومت کا مطالبہ ٹیکس مزید برآں ہے، پھر بھی اللہ تعالیٰ نے ہمیں کتاب جزء پنجم کے پیش کرنے کے قابل بنادیا۔

والحمدللہ علی ذلک

دعاگو

بلال احمد شاہدؒ

محمد خالد

مدیر کتب خانہ مجیدیہ

بیرون بوہڑ گیٹ ملتان

# عرضِ ناشر

آج کے پُرفتن دور میں جہاں مادی اقدار کی غلامی اور مغربی طرزِ فکر سے وابستگی نے مسلم امّہ کو تربیت نبویہ سے بے بہرہ کر دیا ہے وہاں پیغمبر علیہ السلام کی تعلیمات سے روگردانی و نادا نفقیت کے نتیجے میں نئی نسل اسلامی تہذیب و تمدن سے ہٹ کر ایک ایسے غلط راستے کی طرف اپنا رختِ سفر باندھ چکی ہے جو اخلاقی قدروں کی تباہی اور معاشی و معاشرتی بربادی کے دہانے پر ختم ہوتا ہے۔ نتائج کے اعتبار سے آج کی نئی نسل یہ نہیں جانتی کہ انسانی عقل اور زندگی پر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے احسانات کیا ہیں۔ منہاج و مزاجِ نبوت کیا ہے۔ اسلامی تہذیب و تمدن اپنانے سے ہمیں کیا مفادات حاصل ہو سکتے ہیں اور مغربی طرزِ فکر پر عمل پیرا ہونے سے ہمیں (نئی نسل کو) کیا قیمت چکانا پڑ رہی ہے اور ہم کتنی بار آخرت فراموشی کے عذاب سے گزر چکے ہیں یا گزر رہے ہیں۔ مادیت کے حصار میں بند رہ کر ہمیں کتنے خساروں سے دوچار ہونا پڑا۔ جب کہ اخروی احتساب اس کے علاوہ ہے۔ چنانچہ ضرورت محسوس ہوئی۔ کہ نئی نسل کو اسلام کی نئی روح اور نیا شعور دینے کے لئے ایسی کتاب شائع کی جائے۔ جس سے نئی نسل کے تمام مادی و روحانی تقاضے پورے کئے جا سکیں۔ صحیح بخاری شریف اپنے مقام و مرتبے کے اعتبار سے علمی حلقوں میں ایک گراں قدر سرمائے کی حیثیت رکھتی ہے۔ لہٰذا ایک اچھوتے اور جدید انداز میں شائع کرنے کے لئے یہی کتاب ہماری نظرِ انتخاب کا مسکن قرار پائی۔ چنانچہ از خود مؤلف نے "تشریحات بخاری" کے نام سے متذکرہ کتاب کو از سرِ نو مرتب کر کے ہمیں جستجو کی اذیت سے بچا لیا۔ تشریحات بخاری کے مؤلف شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمی رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ تعالیٰ نے تدریس و تقریر اور تحریر کے حوالے سے بے پناہ صلاحیتوں سے نوازا۔

مؤلف و ناشر کی مشترکہ کاوشوں سے تشریحات بخاری کی پانچ جلدوں کی اشاعت علمی حلقوں سے خراجِ تحسین حاصل کر چکی ہے۔ افسوس کہ آج مؤلف "تشریحات بخاری" استاذ العلماء شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمیؒ دارِ فانی سے کوچ کر گئے ہیں۔ اگرچہ تشریحات بخاری

کا قلمی مسودہ حضرت قاسمیؒ صاحب اپنی زندگی میں مکمل کر گئے تھے۔ لیکن دیگر مراحل طے کرنا ابھی باقی ہیں۔ جنہیں مولف موصوفؒ کے صاحبزادگان محمد عبد السلام قاسمی اور محمد ابوبکر قاسمی نے بتوفیق اللہ تعالیٰ پایۂ تکمیل تک پہنچانے کا بیڑہ اٹھایا ہے۔

آپ کا خیر اندیش

بلال احمد شاہ

مالک مکتبہ مجیدیہ بیرون بوہڑ گیٹ

ملتان شہر



# عرضِ مؤلف

حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد صاحب مدنی مرحوم و مغفور کے افادات تقریر ترمذی کے نام سے کتب خانہ مجیدیہ ملتان کی جانب سے شائع ہو کر قلیل عرصہ میں ختم ہو گئی۔ جس سے علماء اور طلبہ کو بہت فائدہ پہنچا۔ جناب ناشر کی استدعا اور علامہ خالد محمود آف انگلینڈ کے مشورہ سے کہ اب ایک ایسی کتاب مرتب کی جائے جو حامل متن سلیس ترجمہ اور افادات اکابر دیوبند پر مشتمل ہو جس سے علماء اور طلبہ کے ساتھ ساتھ عامۃ المسلمین بھی استفادہ کر سکیں چنانچہ اس ترتیب سے تشریحات بخاری کا آغاز ہوا۔

تحیۃ المسجد تک حضرت مولانا مدنی کے افادات ختم ہوتے اور کتاب الاستسقاء تک افادات مولانا محمد زکریا اختتام پذیر ہوئے، خدا کا کرنا کہ جناب شفیق سنز کراچی نے لامع الدراری مہیا فرما دی تو اب قطب عالم مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی کے افادات کا اضافہ ہوا حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا کا حاشیہ بدستور جاری رہا۔ حضرت مولانا احمد علی سہارن پوری کے حاشیہ بخاری سے بھی استفادہ ہوا۔

اب تشریحات بخاری اس طرح مرتب ہوئی (۱) متن، (۲) ترجمہ با محاورہ (۳) تشریح از شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی مرحوم (۴) تشریح از قطب عالم مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی (۵) تشریح از شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا کاندھلوی (۶) تشریح از محمد عبد القادر قاسمی فاضل دیوبند جو مختلف حواشی کا نچوڑ ہے مزید براں بخاری جلد ثانی میں کتاب المغازی اور کتاب التفسیر میں پھر حضرت مولانا مدنی مرحوم کے افادات درج کئے گئے اس طرح ان اکابر کے افادات مختلفہ یکجا جمع ہو گئے جس نے کتاب کی افادیت کو چار چاند لگا دیئے۔ فکر مند تھا کہ کتابت کے مراحل طے ہو جانے کے بعد طباعت کا کیا انتظام ہوگا، اندرون اور بیرون ملک مساعی بروئے کار لائی گئیں جو لاحاصل رہیں، جناب حافظ بلال احمد شاہد مالک کتب خانہ مجیدیہ نے کتابت کی طرح طباعت کا بیڑا بھی اٹھا لیا جس سے میرے حوصلے اور بلند ہو گئے اب یہ کتاب کتب خانہ مجیدیہ ملتان سے شائع ہو رہی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کی مساعی کو شرف قبولیت سے نوازے۔

فقط والسلام

محمد عبد القادر قاسمی فاضل دیوبند مکان نمبر ۲۶۹/۱
محلہ ٹبی شبیر خان کچہری روڈ ملتان شہر

# عرض مؤلف

تشریحات بخاری کی جلد اوّل کے مارکیٹ میں آنے کے بعد سوال ہوا کہ عنوان میں تین اکابر دیوبند کے اسماء گرامی درج ہیں۔ قطب عالم حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ کے افادات سے جلد اوّل خالی ہے۔ دراصل جلد اوّل کی ترتیب کے وقت کتاب لامع الدراری علی جامع البخاری میسّر نہ ہو سکی تھی۔ بعد ازاں ضمیمہ کی صورت میں جلد ثانی کے اوائل میں حضرت مولانا گنگوہیؒ کے افادات کو تحریر کیا گیا۔

بخاری شریف کا تیسرا پارہ مواقیت الصلوٰۃ سے شروع ہو کر چوتھے پارہ کے آخر تک ہے جس میں تینوں اکابر کے افادات آگئے ہیں البتہ تحیة المسجد تک حضرت شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنیؒ کے افادات حسب سابق جاری رہے۔

۲۔ ناسپاسی ہوگی اگر ان حضرات کا شکریہ ادا نہ کیا جائے جنہوں نے جلد ثانی مکمل کرنے میں تعاون کیا۔ شیخ الحدیث حضرت مولانا زرولی خان مہتمم جامعہ احسن العلوم گلشن اقبال کراچی۔ سردار احمد یار خان ملغانی ہیڈ ماسٹر گورنمنٹ پائلٹ سیکنڈری سکول ملتان نیز! پاکستان بھر کے دیوبندی جیدّ علماء و مہتمم مدارس عربیہ بھی شکریہ کے مستحق ہیں۔ جنہوں نے کتاب تشریحات بخاری جلد اوّل خرید کر کے میری حوصلہ افزائی فرمائی۔ کہ میں دوسری جلد کو جلد ہی منصۂ شہود پر لانے کے قابل ہوا۔ انشاء اللہ اب باقی جلدیں اللہ تعالیٰ کے فضل اور احباب علماء کے بھرپور تعاون سے ہر سال ایک جلد مارکیٹ میں آجایا کرے گی۔

نیز! قطب عالم حضرت گنگوہیؒ محدث۔ مفسر۔ اور فقیہہ ہونے کے ساتھ ساتھ ادیب واریب بھی تھے۔ لامع کے متن میں ایجاز اور اغلاق تھا جس کو حل کرنے میں شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا کاندھلویؒ کی شرح سے مدد لی گئی۔ نیز! مولانا شفیق الرحمٰن درخواستی خانپور۔ اور مولانا محمد عبداللہ اسلام آباد کا شکر گزار ہوں کہ انہوں نے جلد اوّل کی فروختگی میں خصوصی تعاون کیا۔

جَزَاهُمُ اللّٰهُ أَحْسَنَ الْجَزَاءِ

فقط

محمد عبدالقادر قاسمیؒ فاضل دیوبند

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرضِ مؤلف

حضرات!

تشریحات بخاری جلد سوئم کی طباعت کے دوران کئی حوادث کا سامنا کرنا پڑا۔ جناب ناشر نے شرط لگا دی۔ کہ تیسری جلد کی کتابت کی رقم آپ کو ادا کرنا ہو گی۔ آٹھ سو صفحات پورے ہو جانے پر آپ کو رقم یکمشت ادا کر دی جائے گی۔ جس کے لئے مجھے ملک کے طول و عرض میں دورے پر جا کر مدارس اور دینی اداروں میں ان کی فروخت کے لئے تگ و دو کرنی پڑی۔ ۱۰-۱۱۔ شعبان المعظم ۱۴۱۳ھ کی درمیانی شب مجھ پر فالج کا شدید حملہ ہوا۔ جس سے دماغ اور بایاں بازو اور بائیں ٹانگ ماؤف ہو گئے۔ جن سے چلنا پھرنا مشکل ہو گیا۔ شوگر اور بلڈ پریشر کی تکلیف مزید براں تھی۔ چھ ماہ تک زیر علاج رہا۔ ہزاروں روپے صرف ہوئے۔ ۱۸؍ اگست ۱۹۹۲ء کو ملتان میں چار دن تک موسلا دھار بارش ہوئی۔ جس کی وجہ سے ہمارا محلہ پرانا برف خانہ زیر آب آگیا۔ ہمارے گھر میں چار فٹ تک پانی داخل ہو گیا۔ گھر کا سامان اور کتابیں بھیگ گئیں۔ مکان کی فوری مرمت کے لئے پچاس ہزار روپے خرچ ہو گئے۔ دوسرے سال جولائی ۱۹۹۳ء میں پھر بارش نے ہمارے محلہ پر حملہ کیا کئی گھر پانی میں ڈوب گئے۔ الحمد للہ ہم نے مکان کو چھ فٹ تک اونچا کر لیا تھا۔ بہرحال ان حوادث کی وجہ سے سفر کے قابل نہ رہا۔ جس سے کتاب کی فروخت بند ہو گئی۔ مدرسۃ البنات اور جامعہ قادریہ ملتان جو میرے زیر اہتمام تھے۔ ان کی آمدنی بند ہو گئی۔ قریباً ملک کے چوبیس حضرات کو بیماری اور مدرسہ کی امداد کے لئے خطوط روانہ کئے۔ یقین جانیئے کسی ایک صاحب نے جواب دینے کی زحمت گوارا نہ کی۔

ناسپاسی ہو گی۔ اگر درج ذیل حضرات کا شکریہ ادا نہ کیا جائے۔ جنہوں نے تشریحات بخاری کی فروخت میں تعاون کیا۔

۱۔ شیخ المشائخ حضرت مولانا خان محمد صاحب خانقاہ سراجیہ کندیاں میانوالی

۲۔ مولانا عبداللہ صاحب جامعہ فریدیہ اسلام آباد۔ جنہوں نے خود بھی اور دوسرے راولپنڈی اور اسلام آباد کے حضرات سے فروختگی میں تعاون کرایا۔

۳- مولانا غلام فرید صاحب مہتمم مدرسہ عربیہ دریاخان ضلع بھکر۔
۴- مولانا عبدالکریم صاحب نجم المدارس کلاچی۔ (۵) مولانا محمد محسن صاحب دارالعلوم بیزو۔

میرا ذہن یہ تھا کہ افغان علماء کرام فارسی اور عربی کی شروح کے علاوہ کسی دوسری زبان کی شرح کو اہمیت نہیں دیتے۔ لیکن یہ خیال اس وقت غلط ثابت ہوا۔ جب کہ میں مولانا عبدالحکیمؒ صاحب کے مدرسہ فرقانیہ راولپنڈی میں مولانا عبداللہ صاحب کی وساطت سے کتابیں پہنچانے کے لئے حاضر ہوا تھا کہ وہاں مولانا سعید الرحمٰن صاحب اور ان کے رفقاء سے ملاقات ہوگئی۔ جنہوں نے بتلایا۔ کہ اوگی ضلع مانسہرہ میں ایک مدرسہ سعیدیہ ہے جس کا میں خود مہتمم اور صدر مدرس اور اس کا شیخ الحدیث ہوں۔ ترمذی شریف پڑھاتے وقت آپ کی کتاب تقریر ترمذی ازافادات حضرت مولانا مدنیؒ کو سامنے رکھ کر درس دیتا ہوں۔ میرا نظریہ بدل گیا۔ میں نے کہا اب بخاری شریف کی تشریحات بخاری کے نام سے دو جلدیں تیار ہوگئی ہیں وہ ہمراہ لایا ہوں۔ انہوں نے میری حوصلہ افزائی کرتے ہوئے چار نسخے خرید فرمائے اور تیسری جلد کے لئے اپنا پتہ نوٹ کرا دیا۔ کہ جلد سوئم بلکہ تمام جلدیں اس پتہ پر وی۔ پی کر دی جائیں۔ بہر حال مولانا موصوف کا شکر گذار ہوں جنہوں نے میری ہمت افزائی فرمائی۔

جلد سوئم جو کتاب الزکوٰۃ، کتاب المناسک، کتاب الصوم اور کتاب البیوع کی چند احادیث پر مشتمل ہے۔ حاضر ہے۔ دعا ہے کہ اللہ تعالےٰ صحتِ کاملہ عاجلہ نصیب فرمائیں۔ تشریحات بخاری کی تکمیل کی توفیق ارزانی فرمائیں۔ خاتمہ ایمان پر ہو۔ اور آخر دم تک اشتغال بالحدیث رہے۔ آمین۔

---

فقط

مُحمّد عَبدُ القَادِر قاسِمی

فاضل دیوبند

مکان نمبر ۲۶۹ مسلم محلہ ٹبی شیر خان

کچہری روڈ۔ ملتان شہر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض مؤلف

گذشتہ سال فالج کے شدید حملہ کی وجہ سے چھ ماہ تک صاحبِ فراش رہا۔ڈاکٹری علاج پر ہزاروں روپے صرف ہوئے۔ **بحمداللہ** اب افاقہ ہے چلنا پھرنا لکھنا پڑھنا اوراد و ظائف جاری ہیں حضرات علماء کرام اور اطباء عظام کے مشورہ سے اور آیت قرآنی فیہ شفاء للناس کے مطابق اب صرف شہد خالص کا استعمال جاری ہے۔جس سے **بفضلہ تعالیٰ** طبیعت کافی حد تک سنبھل گئی ہے۔دعا ہے اللہ تعالیٰ زندگی صحت وعافیت کے ساتھ بسر کرائیں۔خاتمہ ایمان پر ہو۔اپنے سوا کسی کا محتاج نہ بنائے۔بایں ہمہ تشریحات بخاری جلد رابع آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

**ماشاء اللہ** جلد رابع کتاب الجہاد تک پہنچ گئی ہے جو ساڑھے دس پارے بخاری کی تشریحات پر مشتمل ہے جلد پنجم کی تیاری ہو رہی ہے۔دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ صحتِ کاملہ عطا فرمائیں۔اور غیب سے تشریحات بخاری کی تکمیل کے اسباب مہیا فرمائیں۔خاتمہ ایمان پر ہو۔اپنے سوا کسی کا محتاج نہ بنائیں۔ **آمین**

فقط محمد عبدالقادر قاسمیؒ

ملتان

# عرض مؤلف

بحمد اللہ تعالیٰ! تشریحات بخاری کی پانچویں جلد آپ کے ہاتھوں میں ہے، پہلی چار جلدیں آٹھ آٹھ سو صفحات پر مشتمل تھیں، یہ جلد ۶۲۴ صفحات سے بھی زائد ہوگئی، کیونکہ پندرہ پارہ پر نصف بخاری ختم ہورہی ہے "باب المناقب" کا کچھ حصہ چھوڑنا پڑتا، جو ایک بے جوڑ سا عمل رہتا۔

ان شاء اللہ تعالیٰ چھٹی جلد "کتاب المغازی" سے شروع ہوگی، خوشی کی بات یہ ہے کہ "کتاب المغازی" اور "کتاب التفسیر" میں شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی مرحوم ومغفور کے افادات کا اضافہ بھی ہوگا، جس سے حضرات قارئین کی دیرینہ خواہش کی تکمیل ہوجائے گی۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ صحت وتوانائی کے ساتھ نصف آخر بخاری کو مکمل کرنے کی توفیق ارزانی فرمائے

ایں دعا از من واز جہاں آمین باد

ضعف پیرانہ سالی اور بیماری کی وجہ سے اب میں سفر کے قابل نہیں رہا، جس سے کتاب کی نکاسی میں کمی ہوگئی، قرآنی جواہر پارے اور نسل بڑھاؤ رسالہ کی فروخت بھی رک گئی، اب ملتان شہر کے احباب کے تعاون پر دارومدار رہ گیا ہے۔

ناسپاسی ہوگی، اگر درج ذیل حضرات کا شکریہ ادا نہ کیا جائے، جنہوں نے کتاب فروختگی میں میری حوصلہ افزائی فرمائی، ہر مکتب فکر کے حضرات نے دلچسپی کا اظہار فرمایا، **جزاهم الله تعالیٰ احسن الجزاء**

تقریر ترمذی، تشریحات بخاری جلد اول، جلد دوم، جلد سوم، جلد چہارم، ان پانچ کتابوں کا سیٹ درج ذیل تفصیل سے فروخت ہوا۔

| | |
|---|---|
| حضرت مولانا عبدالبر محمد قاسم صاحب مہتمم مدرسہ قاسم العلوم ملتان، | ۴ سیٹ، ۲۰ کتابیں |
| حضرت مولانا قاری محمد حنیف جالندھری صاحب مہتمم جامعہ خیر المدارس ملتان، | ۴ سیٹ، ۱۰ کتابیں |
| شیخ خضر حیات سابق جج ہائی کورٹ وحال ایڈووکیٹ سپریم کورٹ پاکستان | ۲ سیٹ، ۱۰ کتابیں |

ایک سیٹ خود رکھا اور ایک سیٹ کی قیمت ادا کر کے جامع العلوم ملتان میں دیا گیا، جب کہ جامع العلوم کے مہتمم جناب مولانا خان محمد صاحب نے ایک سیٹ خود خرید فرمایا ۱ سیٹ، ۵ کتابیں

حضرت مولانا سید عطاء المحسن شاہ بخاری مہتمم مدرسہ احرار الاسلام ملتان، ۲ سیٹ، ۱۰ کتابیں

بریلوی مکتب فکر کے علماء اور مہتممین نے وسعتِ قلبی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک ایک سیٹ خرید کیا، ان کے ناظمین نے کمیشن کا مطالبہ کیا، تو ان کو روک کر یہ فرمایا کہ مولانا کا ہمارے پاس تشریف لے آنا کمیشن ہے۔

حضرت مولانا ارشد سعید کاظمی مہتمم انوار العلوم ملتان، ۱ سیٹ، ۵ کتابیں

حضرت مولانا مفتی ہدایت اللہ پسروری مہتمم ہدایت القرآن ملتان، ۱ سیٹ، ۵ کتابیں

حضرت مولانا قاری محمد میاں مہتمم مدرسہ خیر المعاد ملتان، ۱ سیٹ، ۵ کتابیں

حضرت مولانا شمس الحق مہتمم مدرسہ رحمانیہ اہل حدیث ملتان، ۱ سیٹ، ۵ کتابیں

حضرت مولانا محمد شریف چنگوانی مدیر مرکز ابن القاسم اہل حدیث ملتان، ۱ سیٹ، ۵ کتابیں

حضرت مولانا محمد قاسم جامعہ موسویہ کمہار منڈی ملتان، ۱ سیٹ، ۵ کتابیں

اور بھی بہت سے کرم فرما حضرات ہیں، جنھوں نے اپنے تعاون سے میری ہمت افزائی کی، اللہ تعالیٰ ان کو جزاء خیر عطا فرمائے، آمین

اب تشریحات بخاری جلد پنجم حاضر ہے، اس کی اشاعت بھی آپ حضرات کی توجہ کی محتاج ہے،

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ناشر، کمپوزر، مؤلف اور سب معاونین کو اپنی خاص عنایت سے نوازے آمین ثم آمین

فقط

عبد القادر قاسمی غفرلہ

مکان نمبر 269/10 مسلم محلہ ٹبی شیر خان ملتان۔

# عرضِ احوال

منجانب :- صاحبزادگان مؤلفؒ

رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث پر مشتمل بہت سی کتب موجود ہیں۔ ان کا شمار کرنا دشوار ہے۔ ان تمام کتب احادیث میں اہل علم کے نزدیک سب سے زیادہ مقام صحیح بخاری کو حاصل ہے اکابرین دیوبند نے صحیح بخاری پر بہت کچھ لکھا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا احسانِ عظیم ہے۔ کہ اس نے تشریحات بخاری کے مؤلف استاذ العلماء شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمیؒ کو ایک عجیب مگر اچھوتے اسلوب میں شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ قطب العالم علامہ رشید احمد گنگوہیؒ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا رحمہم اللہ کی تشریحات پر مبنی "تشریحات بخاری" تالیف کرنے کی توفیق عطاء فرمائی۔ جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اخلاقیات وعقائد اور کردار میں یگانہ ہیں۔ بعینہٖ اسی طرح گفتار میں بھی یکتا ہیں۔ رسول علیہ السلام کی ہی گفتار امت مسلمہ میں احادیث کے عنوان سے معروف ہے۔ جہاں محدثین کرام ودیگر اکابرین امت نے احادیث نبویہ کو نہ صرف مختلف پیرایوں میں پیش کیا۔ بلکہ انتہائی مشقتیں برداشت کر کے ان کی حفاظت بھی کی۔ وہاں روایت و درایت حدیث کے حوالے سے میدانِ علم کی خاک چھان ماری۔ چنانچہ علم کے اسی میدان کی خاک کے چند ذرے اللہ تبارک وتعالیٰ نے تشریحات بخاری کے مؤلف کو بھی ودیعت فرمائے۔ چونکہ تشریحات بخاری کے مؤلف حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمیؒ کا انتقال پُر ملال ہو چکا ہے۔ جب کہ تشریحات بخاری کی مزید تین یا چار جلدوں کی اشاعت تاحال باقی ہے۔ جنہیں مؤلف موصوفؒ کے صاحبزادگان (محمد عبد السلام قاسمی محمد ابوبکر قاسمی) نے کتب خانہ مجیدیہ کے مالک اور تشریحات بخاری کے ناشر کے ساتھ مشترکہ کاوشوں کے نتیجے میں شائع کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔ ہم دعا گو ہیں کہ اللہ رب العزت ہمیں حضرت والدِ محترم شیخ الحدیث مولانا محمد عبد القادر قاسمیؒ کے نقشِ قدم پر چلنے اور ان کی مزید دینی مساعی کو بروئے کار لانے کی توفیق عطاء فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

ازطرف :- صاحبزادگان مؤلفؒ
محمد عبد السلام قاسمی۔ محمد ابوبکر قاسمی
۲۹۴- بی۔ شاہ رکن عالم کالونی ملتان
فون :- ۵۶۱۵۵۳



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ضمیمہ

**افادات قطب عالم حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ**

منقول از **کتاب لامع الداری علی جامع البخاری**

ابتداء از **بدء الوحی**

**تا**

**تحیۃ المسجد**

کتاب لامع الداری تحیۃ المسجد تک لکھ لینے کے بعد دستیاب ہوئی۔ اس لئے ابتداء سے یہاں تک قطب عالم حضرت گنگوہیؒ کے افادات بطور ضمیمہ کے دوسری جلد میں شامل کئے گئے۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریاؒ کے افادات ابتداء سے آخر کتاب بخاری تک چلے گئے ہیں۔

ترتیب وترجمہ۔ شیخ الحدیث مولانا عبدالقادر قاسمیؒ فاضل دیوبند ملتان



مؤلف تشریحات بخاری شیخ الحدیث استاذ العلماء
حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمی نور اللہ مرقدہٗ
کے مختصر

# حالاتِ زندگی

ترتیب و تحریر:- محمد ابوبکر قاسمی



**پیدائش** | استاذ العلماء و شیخ الحدیث حضرت مولانا مُحَمَّدُ عَبْدُ الْقَادِرِ قَاسِمِیؒ (تقریباً) یکم جنوری ۱۹۲۰ء میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد محترم کا نام مَلِكْ مُحَمَّدْ حَمْزَہؒ تھا۔ ارائیں برادری سے ان کا تعلق تھا۔ پانچ سال کی عمر میں آپ کے والد محترم ملک محمد حمزہؒ کی وفات ہوگئی تھی۔ چنانچہ آپ کے نانا جان اور دادا جان نے مشترکہ طور پر پرورش کی۔

**آبائی گاؤں** | استاذ العلماء حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمی رحمۃ اللہ علیہ کا آبائی گاؤں بستی باغ والہ موضع سہو تحصیل جتوئی ضلع مظفر گڑھ تھا۔ بعد ازاں تدریسی و سیاسی مشاغل کی بنا پر محلہ بٹی شیر خان پرانا برف خانہ عقب کچہری روڈ ملتان میں مستقل طور پر تادم حیات (ملتان میں) سکونت پذیر ہوئے۔

**ابتدائی تعلیم** | حضرت قاسمیؒ صاحب کے نانا جان نے دکانداری کا پیشہ ترک کر کے بستی عبد الوالا موضع سہو تحصیل جتوئی ضلع مظفر گڑھ میں امدادی پرائمری سکول شروع کیا۔ ان دنوں میں حکومت کی طرف سے گورنمنٹ کی طرف سے دس روپے ماہوار مشاہرہ ملتا تھا۔

ناظرہ قرآن مجید اور تین جماعتیں اسی پرائمری سکول میں پڑھیں۔ پھر جماعت چہارم کے لئے جتوئی (ضلع مظفر گڑھ) میں داخلہ لیا۔ (روزانہ اڑھائی میل پیدل سفر کر کے سکول جانا ہوتا تھا۔) پانچویں جماعت کے سالانہ امتحان میں اول پوزیشن حاصل کی۔ اور دیگر تمام مضامین میں انعام حاصل کیا۔ کمرۂ امتحان میں سب سے آخر میں داخل ہوتے تھے اور سب سے پہلے سوالات کے صحیح جوابات

پر مبنی تمام بیپرز حل کرتے تھے۔ اپنے ماموں ماسٹر جان محمد صاحب (مرحوم) کے اصرار پر لوئر مڈل سکول بستی سجانے والہ میں داخلہ لیا۔ ایک سال اسی سکول میں (چھ میل پیدل سفر طے کر کے) تعلیم حاصل کی۔ واضح ہو کہ سکول ہذا میں انگلش کی بجائے فارسی زبان میں امتحان دیا۔ بعدازاں دوبارہ مڈل سکول جتوئی (ضلع مظفر گڑھ) میں داخلہ لیا۔ چھ ماہ بعد مڈل سکول جتوئی کے ہیڈ ماسٹر (مذہباً شیعہ تھے) نے غلط فہمی کی بنیاد پر سخت سزا دی جو کہ سکول چھوڑنے کا باعث ہوئی۔ سکول چھوڑنے کے بعد سانڈھ والہ کے (دینی) مدرسہ میں داخلہ لیا۔ اور فارسی کی کتب کا آغاز کیا۔ جب کہ قصبہ محمد پور دیوان (ضلع ڈیرہ غازی خان) کے قریبی گاؤں بستی بوہڑ والہ میں فارسی کی تعلیم مکمل کی۔ دریں اثنا اپنے آبائی گاؤں (رشتہ داروں سے ملنے کے لئے) آئے تو ماسٹر غلام حیدر تبسم نے اردو تعلیم مکمل کرنے کا مشورہ دیا۔ چنانچہ جماعت ہفتم و ہشتم (ساتویں، آٹھویں) کا امتحان اول پوزیشن میں پاس کیا۔

اپریل ۱۹۳۴ء میں فقیر محمد بخش المعروف بہ (اللہ والہ) (جھگی والہ جتوئی) کے مشورے پر محترم استاذ گامن صاحبؒ کے پاس فارسی کی بقیہ نصابی کتب مکمل کیں۔ بعدازاں بستی بوہڑ والہ محمد پور دیوان (ضلع ڈیرہ غازی خان) میں دوسری مرتبہ تشریف لے گئے۔ اور حضرت مولانا محمد حیات صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے پاس صرف و نحو پڑھی۔ فی زمانہ خان پور (کٹورہ) ضلع رحیم یار خان میں ایک عظیم الشان اجتماع منعقد ہوا۔ جس میں شیخ العرب والعجم مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ۔ امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ ایسے بلند پایہ علماء کرام نے شرکت کی۔ سندھ اور پنجاب کے گدی نشین حضرات بھی شریک ہوئے۔ چنانچہ اس اجتماع میں شرکت کرنے کے لئے مولانا محمد حیات صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے شاگردوں کے ہمراہ مسلسل تین دن پیدل سفر کیا۔ نہ صرف اس سہ روزہ اجتماع میں شرکت کی بلکہ اکابر علماء کے ساتھ ساتھ حضرت مولانا غلام محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ دین پوری کی زیارت سے شرف یابی ہوئی۔ متذکرہ سفر کے دوران نوشہرہ غربی داجل ایسے قصبات (جو کہ علوم صرف کے حوالے سے شہرت رکھتے تھے) دیکھنے کا شرف حاصل ہوا۔

۱۹۳۵ء میں مدرسہ عربیہ ڈیرہ غازی خان میں داخلہ لیا۔ مدرسہ ہذا کے صدر مدرس حضرت مولانا غلام صدیق رحمۃ اللہ علیہ فاضل دارالعلوم دیوبند تھے۔ اور ان کے شاگرد مولانا غلام محمد صاحبؒ (حاجی پور) مسجد پیارے والی میں تدریسی فرائض سرانجام دیتے تھے۔ استاذ العلماء و شیخ الحدیث

حضرت مولانا محمد عبد القادر صاحب قاسمیؒ نے اکثر و بیشتر اسباق حضرت مولانا غلام محمد صاحبؒ سے پڑھے۔ جب کہ حضرت مولانا غلام صدیق صاحبؒ جو کہ مسجد اخوند والی میں خطیب تھے اور اسی مسجد میں ہی مدرس تھے۔ ان سے ہدایۃ النحو پڑھی۔ حضرت قاسمیؒ صاحب کی رہائش بھی اسی مسجد میں تھی۔ اسی مسجد اخوند والی میں حضرت مولانا خواجہ غلام حسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ گرے سواگ (جن کے ہاتھ پہ چھ ہزار غیر مسلموں نے اسلام قبول کیا) کے ہاتھ پہ بیعت کی۔ اور حضرت گرے سواگؒ نے حضرت قاسمیؒ صاحب کو تکمیل علم کی دعا دی۔ بعد ازاں وہاں سے جامعہ عباسیہ بہاولپور میں داخلہ لیا۔ حضرت مولانا غلام محمد صاحبؒ گھوٹوی صدر مدرس تھے۔ حضرت کے صاحبزادے مولانا عبد الحیٔ مرحوم ثالثہ عالم رابعہ عالم اور اُولی فاضل کی ڈگری کے حامل تھے۔ حضرت قاسمی صاحبؒ کے کلاس فیلو تھے۔

۱۹۳۸ء میں مدرسہ نعمانیہ ملتان میں داخلہ لیا۔ حضرت مولانا خان محمد صاحبؒ صدر مدرس تھے۔ یہاں پہ قطبی، ہدایہ اوّلین، جلالین کا درس حاصل کیا۔ اس دور میں سالانہ امتحان کے پرچہ جات کی جانچ پڑتال (جید علمائے کرام کی زیر نگرانی) اجمیر شریف میں ہوتی تھی۔ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمی نور اللہ مرقدہٗ نے جہاں ان کتب (قطبی، ہدایہ اولین، جلالین وغیرہ) میں اوّل پوزیشن حاصل کی۔ وہاں نقد رقم (چار روپے) کی صورت میں انعام بھی ملا۔ اسی انعامی رقم سے دیوبند ضلع سہارنپور کا سفر کیا۔ ایشیا کی بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی دار العلوم دیوبند میں ۱۹۳۹ء میں داخلہ لیا۔ جلالین، مختصر المعانی، سلم العلوم، مقامات حریری و دیگر مختلف فنون پر مشتمل کتب کا آغاز کیا۔ حضرت قاسمیؒ صاحب نے تقریباً تین سال کا عرصہ دار العلوم دیوبند میں اکابر علمائے کرام کے زیر سایہ علمی و سیاسی تربیت حاصل کی۔ ۱۹۴۱ء بمطابق ۱۳۶۰ھ میں دورۂ حدیث کا امتحان پاس کیا۔ واضح رہے کہ دینی مدارس میں صحاح ستہ کی کتب احادیث (صحیح بخاری، صحیح مسلم، جامع ترمذی، سنن ابوداؤد سنن نسائی اور ابن ماجہ) کی تعلیم کو دورۂ حدیث کہا جاتا ہے۔

صحاح ستہ کی تمام کتب میں (سوائے صحیح مسلم کے) باون باون نمبر حاصل کئے جب کہ کل نمبر پچاس تھے۔ البتہ صحیح مسلم میں اکتالیس ۴۱ نمبر حاصل کئے۔ شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے عصائے خاص کے ساتھ ساتھ اجازت حدیث کی سند خاص بھی عطا کی۔

ظاہری علوم کی تحصیل کے بعد باطنی علوم کی طرف توجہ کرتے ہوئے حضرت قاسمیؒ نے مولانا حسین احمد مدنیؒ

کے ہاتھ پر چاروں سلاسل (چشتیہ۔ قادریہ۔ سہروردیہ۔ نقشبندیہ) میں بیعت کی۔ حضرت قاسمیؒ نے حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ سے سلسلۂ چشتیہ کے دو اسباقِ سلوک طے کئے۔ جب کہ بعد ازاں شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے پاس سلوک کے بقیہ اسباق طے اور مکمل کئے۔

**تبلیغی و علمی خدمات** دار العلوم دیوبند سے فراغت حاصل کرنے کے بعد حضرت مولانا خدا بخش ملتانیؒ (جو کہ حضرت شیخ العرب والعجم مولانا حسین احمد مدنیؒ کے خاص مرید اور منظور نظر تھے) کی کوششوں سے مجاہد اسلام حضرت مولانا محمد علی جالندھریؒ کے مدرسہ جامعہ محمودیہ سراجاں مسجد حسین آگاہی ملتان۔ اسی انتظار میں ملتان سے بٹالہ۔ قادیان۔ امرتسر جانا ہوا۔ حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کے خلیفہ مولانا مفتی محمد حسنؒ صاحب سے ملاقات ہوئی۔ انہوں نے ملتان کی بجائے نارووال ضلع سیالکوٹ میں ایک محلہ کی مسجد میں بطور امام و خطیب تقرر کر دیا۔ لیکن باطل فرقوں (بالخصوص شیعیت) کے خلاف سخت تقاریر کرنے کی وجہ سے برخاست ہونا پڑا۔ وہاں سے دیوبند چلے گئے۔ اور دار العلوم دیوبند سے اپنی درس نظامی کی سند حاصل کی۔ واپسی پر ریل گاڑی کی جس بوگی میں سوار تھے بالاتفاق اسی بوگی میں شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ (بانی انجمن خدام الدین لاہور) سوار تھے۔ جو کہ جمیعت علمائے ہند کی مجلس عاملہ کے اجلاس میں شمولیت کے بعد دہلی سے لاہور تشریف لا رہے تھے۔ (قاسمی صاحبؒ سے) دریافت کرنے پر حضرت لاہوریؒ نے فرمایا۔ کہ آپ نارووال ہی میں قیام کریں۔ ساتھ ہی یہ فرمایا کہ "قاسمی صاحب" تمہاری تبلیغ سننے اور قبول کرنے کے لئے آسمان سے فرشتے نہیں اتریں گے۔ انہی لوگوں میں رہ کر تدریس و تبلیغ کرو۔ ہم تمہاری خبر گیری کرتے رہیں گے۔ چنانچہ شیخ التفسیر مولانا احمد علی لاہوریؒ کے فرمان و دعا اور برکت سے قاسمی صاحبؒ کو انجمن اسلامیہ نارووال کے نوجوانوں نے جامع مسجد خراسیان نارووال میں امام و خطیب اور مدرس مقرر کر دیا۔ واضح باد کہ لکھنؤ (بھارت) کے بعد نارووال (پاکستان) اہل تشیع کا دوسرا بڑا مرکز ہے۔ یہاں (نارووال) کی سیاست و تجارت پر اہل تشیع قابض تھے اور ہیں چونکہ نارووال بھارت کی سرحد پر واقع ہے۔ اس لئے ملک دشمن عناصر کی سرگرمیاں (بھارت کے حق میں) سر کرنے کے لئے نارووال کی اہمیت کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ نیز یہ کہ پیر جماعت علی شاہ صاحب علی پوری کا قریبی علاقہ ہونے کے باعث سارا علاقہ رفض و بدعات کا مرکز بن چکا تھا۔ چنانچہ حضرت قاسمی صاحبؒ رفض و بدعات کے خوگر افراد سے علمی و سیاسی میدان میں برسر پیکار رہتے تھے۔ جب کہ

مولانا محمد شفیع صاحب آف سن کھترہ اور مولانا بشیر احمد پسروری معاون خاص تھے۔ مولانا بشیر احمد پسروری نے قاسمی صاحبؒ کو احرار کی کلہاڑی عنایت کی تھی۔

ناگزیر وجوہات کی بنا پر آپؒ کو نارووال سے مظفر گڑھ آنا پڑا۔ مظفر گڑھ میں کچھ عرصہ سٹیشنری کی دکان پر کام کرتے رہے (دکان ذاتی تھی) بعد ازاں قاسمی صاحبؒ کے استاذ محترم مولانا غلام حسین صاحب فاضل دیوبند نے لیہ میں قاسم العلوم کے نام سے مدرسہ قائم کیا۔ چنانچہ انہوں نے قاسمی صاحبؒ کو تدریس و تبلیغ کے لئے اپنے مدرسہ قاسم العلوم لیہ میں روانہ کیا۔ وہاں ۱۹۴۳ء سے ۱۹۴۶ء تک تدریسی و تبلیغی فرائض سرانجام دیئے۔

ملتان میں جمعیت العلماء ہر سال تبلیغی جلسہ منعقد کراتی تھی۔ جس میں ہندوستان کے جید علمائے کرام تشریف لاتے تھے۔ چنانچہ اس موقع پر شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ اور مولانا معظم علی شاہ صاحبؒ ملتان تشریف لائے۔ مولانا قاسمی صاحبؒ اور مدرسہ نعمانیہ قدیر آباد ملتان کے طلباء رضاکارانہ حیثیت سے علماء کرام کی خدمت پر مقرر تھے۔ اس موقع پر جمعیت العلماء ملتان نے فیصلہ کیا۔ کہ ملتان میں ایک ایسا دینی مدرسہ قائم کیا جائے جو آزاد ہو۔ کسی زمیندار یا خانقاہ یا سرمایہ دار تاجر پارٹی کے زیر تسلط و اثر نہ ہو۔

چنانچہ اکتوبر ۱۹۴۶ء میں جمعیت العلماء ملتان کے زیر اہتمام کچہری روڈ پر جمعیت علمائے ہند کی کانفرنس کا انعقاد ہوا۔ متذکرہ کانفرنس کے انعقاد میں مفتی محمد شفیع ملتانیؒ، مولانا خدا بخش ملتانیؒ مولانا غلام رسول صاحبؒ ڈیروی نے امتیازی حیثیت سے کام کیا۔ ہندوستان سے تشریف لانے والے علماء کرام کو خاکسار تحریک کے رضاکاروں نے اپنے مخصوص انداز میں سلامی دی۔ جمعیت العلماء ہند کے روح رواں عالم دین حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ کی شخصیت مذکورہ کانفرنس میں نمایاں تھی۔ چنانچہ شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ نے جمعیت علمائے ہند کانفرنس کے موقع پر مدرسہ قاسم العلوم کچہری روڈ ملتان کی بنیاد رکھی۔ واضح رہے کہ مدرسہ قاسم العلوم کچہری روڈ ملتان کے اولین بانی رکن حافظ محمد رفیع ملتانیؒ تھے۔ جنہوں نے اہل محلہ کی طعن و تشنیع اور آج جہاں مدرسہ قائم ہے۔ اس جگہ کے حصول کے لئے عدالتی کارروائی ابتدائی تدریس وغیرہ ایسے مراحل سے گزرنا صرف حافظ محمد رفیعؒ ملتانی کا ہی کام تھا۔

مدرسہ قاسم العلوم کے اصل بانی کارکنان ۔ حافظ محمد رفیعؒ ملتانی ۔ مفتی محمد شفیعؒ ملتانی ۔ (اور ان کے خاندان کے دیگر حضرات) مولانا خدا بخشؒ ملتانی ۔ مولانا غلام رسولؒ صاحب ڈیروی ۔ مولانا عبدالرشید طالوتؒ ۔ مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ رحمہم اللہ تعالیٰ تھے ۔ مدرسہ قاسم العلوم کی رسم افتتاح کے بعد حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ نے مولانا محمود اخترؒ صاحب کو مہتمم اور حضرت مولانا عبدالقادر قاسمیؒ کو نائب مہتمم مقرر کیا ۔ جب کہ مولانا قاسمی صاحبؒ جمیعت العلماء کے ناظم اعلیٰ بھی تھے ۔ مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ مدرسہ قاسم العلوم کے بیک وقت مدرّس ۔ مبلغ ۔ نائب مہتمم اور سفیر کے فرائض سرانجام دیتے رہے ۔ ساتھ ہی جمیعت کے ناظم اعلیٰ کی حیثیت سے سیاسی پلیٹ فارم پر بھی نمایاں کام کیا ۔ مسلک دیوبند کو فروغ دینے کے لئے جمیعت علمائے احناف کے پلیٹ فارم پر امتیازی حیثیت سے تبلیغی و علمی فرائض سرانجام دیئے ۔ بعد ازاں مسجد املی والی گھنٹہ گھر ملتان میں واقع مدرسہ سلیمیہ (جس میں مفتی محمد شفیعؒ ملتانی مدرس و مفتی تھے) کو مدرسہ قاسم العلوم کچہری روڈ ملتان میں ضم کر دیا گیا ۔ اور مفتی محمد شفیعؒ ملتانی کو مہتمم بنا دیا گیا ۔ مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ نائب مہتمم، مدرّس مبلغ کی مسند پر بدستور قائم رہے ۔

۱۹۵۲ء میں مفتی محمد شفیعؒ ملتانی فریضہ حج ادا کرنے کے لئے مکہ مکرمہ چلے گئے ۔ تو ان کی مسند تدریس پر بحیثیت مدرّس مفتی محمودؒ صاحب (جو کہ عیسیٰ خیل کے ایک دینی مدرسہ میں تدریسی فرائض سرانجام دیتے تھے) کو ڈیرہ اسماعیل خان سے لایا گیا ۔ اس وقت مدرسہ قاسم العلوم کو قائم ہوئے سات برس گذر چکے تھے ۔ مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ صاحب نے پچاس ۵۰ سال پڑھایا ۔ مدرسہ قاسم العلوم کچہری روڈ ملتان میں تقریباً پینتیس ۳۵ سال تک تدریسی و تبلیغی خدمات سرانجام دیں ۔ بقیہ پندرہ برس جامعہ خیر المدارس ملتان ۔ مدرسہ حرث الآخرہ ملتان ۔ سراج العلوم کبیر والا ملتان ۔ مدرسہ تعلیم القرآن میلسی (ملتان) مخزن العلوم خان پور (ضلع رحیم یار خان) اشرف المدارس فیصل آباد جامعہ مدنیہ لاہور ۔ ایسے بلند پایہ مدارس میں تبلیغی و علمی خدمات سرانجام دیں ۔

**سیاسی خدمات** | چونکہ پاکستان میں دینی بنیاد پر اہل اسلام کا سیاسی پلیٹ فارم جمیعت علماء اسلام کی صورت میں موجود تھا ۔ جس پر علمائے کرام مسلمانان پاکستان کو نہ صرف حکمران طبقے کی غلط پالیسیوں پر تنقید و تنبیہ کرتے تھے بلکہ سیاست کے حوالے سے اسلام کے اصلی چہرے

سے روشناس بھی کراتے تھے۔ چنانچہ پاکستان کی سیاست میں مولانا عبدالقادر قاسمیؒ کا نمایاں اور اہم کردار رہا ہے۔ مولانا عبدالقادر قاسمیؒ نے جمعیت علمائے اسلام کے جنرل سیکرٹری کی حیثیت سے ملکی سطح پر نمایاں طور پر سیاسی خدمات سرانجام دیں۔ ملتان کی سیاست میں مولانا عبدالقادر قاسمیؒ اپنے وقت میں ایک قدآور ممتاز شخصیت تھے۔ یہ مولانا عبدالقادر قاسمیؒ ہی تھے جنہوں نے مفتی محمودؒ صاحب کو مختلف سیاسی موضوعات پر اردو میں تقاریر لکھ کر اور یاد کرا کے پبلک سٹیج پر متعارف کرایا تھا۔

۱۹۴۱ء سے ۱۹۴۶ء تک پاکستان کے مختلف علاقوں میں علمی و سیاسی خدمات، جمعیت العلماء اور جمعیت علمائے احناف اور جمعیت علمائے ہند کے پلیٹ فارم پر (مشترکہ طور پر) پیش کیں۔ ۱۹۴۶ء میں مدرسہ قاسم العلوم کچہری روڈ ملتان کے قیام کے بعد تادم حیات ملتان ڈویژن کی سطح پر جمعیت علماء اسلام کے پلیٹ فارم پر نمایاں حیثیت سے سیاسی خدمات سرانجام دیں۔ البتہ فتنہ بریلویت کی سرکوبی کے لئے خاص طور پر جمعیت علمائے احناف کے اسٹیج پر کام کیا۔ جب کہ جمعیت علمائے اسلام کے سیاسی پلیٹ فارم کے ساتھ ساتھ ۱۹۵۳ء کی تحریک ختم نبوت میں بھرپور حصہ لیا۔ جس کی پاداش میں تین ماہ کے لئے ڈسٹرکٹ جیل ملتان میں قید و بند کی صعوبتیں برداشت کرنا پڑیں۔ اسی جیل میں شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علیؒ لاہوری بھی قید تھے۔ انہیں زہر دیا گیا۔ حضرت لاہوریؒ کو زہر دینے کے حوالے سے سپرنٹنڈنٹ جیل انکاری تھا۔ حضرت مولانا محمد عبدالقادر صاحبؒ قاسمی و دیگر احباب نے جیل میں مظاہرہ کرتے ہوئے پرزور مطالبہ کیا کہ شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علیؒ لاہوری کو ہمارے سامنے لایا جائے۔ تاکہ ہمیں کلی طور پر یقین ہو جائے۔ چنانچہ ان کا مطالبہ تسلیم کر کے حضرت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کو سامنے لایا گیا جس سے معلوم ہوا کہ وہ (حضرت لاہوریؒ) رو بصحت ہیں۔ جب کہ قبل ازیں استاذ العلماء و شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ کو فتنہ بریلویت پر کاری ضرب لگانے کی پاداش میں متعدد بار جیل جانا پڑا۔ واضح رہے کہ اس وقت ڈاکٹر خان کا عہد وزارت تھا۔ اس دور میں ڈسٹرکٹ جیل کا سپرنٹنڈنٹ خوش مزاج آدمی تھا۔ وہ از روئے مزاح و طنز کہتا رہتا تھا کہ دیوبندی نہر دے اور بریلوی چیر چل کے پیر د کار ہیں۔ حضرت مولانا محمد علی جالندھریؒ اور دیگر علمائے کرام کی کوششوں سے جیل سے رہائی کا پروانہ ملا۔ اسی اثناء میں مولانا عبدالقادر قاسمیؒ سمیت تمام گرفتار شدگان علماء نے جیل سے رہا ہونے سے انکار کر دیا تاوقتیکہ مولانا احمد سعید کاظمیؒ جیل میں تشریف نہ لائیں۔ چنانچہ مولانا احمد سعید کاظمیؒ وفد کے ہمراہ جیل میں تشریف

لائے۔ مولانا قاسمیؒ و دیگر گرفتار شدگان علمائے کرام نے کاظمیؒ صاحب کو جیل کی سیر کرائی اور جلوس کی شکل میں جیل سے تھانہ کپ پہنچے۔ مارشل لاء حکام کے خلاف سخت تقریر کرنے کی وجہ سے مارشل لاء حکام نے مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ کی گرفتاری کے لئے مختلف مقامات پر چھاپے مارے۔ لیکن گرفتار نہ کر سکے۔ بعدازاں احباب کے مشورے سے خوشاب ضلع سرگودھا میں از خود (مولانا قاسمیؒ نے) گرفتاری پیش کر دی۔ چنانچہ مقدمہ کی سماعت کے لئے فوج کا ایک ٹریبونل بیٹھا۔ اس ٹریبونل میں ایک مجسٹریٹ بھی شامل تھا۔ جمعہ کے دن مقدمہ کی سماعت ہوئی۔ اور انہوں نے مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ کو بری کر دیا۔ واضح رہے اسی مقدمے کے فیصلہ سے قبل جناب شیخ محمد یعقوب صاحبؒ مولانا مفتی محمودؒ صاحب کے فرستادہ کی حیثیت سے جیل میں ملاقات کرنے کے لئے آتے تھے۔ دریں اثناء صدر محمد ایوب خان نے سرکاری ملازمین کی ترقی کے لئے ان کی نس بندی کا آرڈر جاری کیا۔ جس پہ مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ نے اپنی ایک تقریر میں کہا۔ کہ پہلے نس بندی صدر ایوب خان کی ہونی چاہیئے کیونکہ بقول مولانا غلام غوث ہزارویؒ ایوب خان بین الاقوامی سانڈھ ہے۔ میں تو (مولانا قاسمیؒ) کہوں گا۔ کہ کسی ملک کا بادشاہ یا وزیر اپنے ساتھ بہن، بیٹی، بیوی اپنے ساتھ نہ لائے۔ کیونکہ انٹرنیشنل سانڈھ (ایوب خان) سے خطرہ ہے۔ چنانچہ شہنشاہ ایران کی بیگم فرح پہلوی جب کراچی کے دورے پہ آئی۔ تو (بین الاقوامی سانڈھ سے ملاقات کے نتیجے میں) اس کا پاؤں بھاری ہو گیا۔ اسی جرم (بے باکی) میں ڈیڑھ ماہ جیل میں قید رہنا پڑا۔

۱۹۶۸ء میں احمد پور شرقیہ میں مولانا قاسمیؒ نے دوران تقریر کہا۔ کہ ہمارے ملک میں زنا کی دو قسمیں ہیں۔ جو طوائف لائسنس یافتہ ہو اور اپنی کمائی میں سے حکومت کو حصہ دے دے۔ تو وہ (طوائف) سرکاری زنا کرانے کے لئے چکلے میں بیٹھ سکتی ہے۔ البتہ بغیر لائسنس کے غیر سرکاری زنا کرنا جرم ہوگا۔ چنانچہ مشرقی پاکستان میں بتیس ۳۲ ہزار لائسنس یافتہ طوائفیں سرکاری زنا کرا کے اپنی کمائی کا حصہ حکومت کو ادا کرتی تھیں۔ اتنی ہی تعداد (طوائفیں) مغربی پاکستان میں پائی جاتی تھیں۔ اگر وہ صبح و شام ایک ایک سرکاری زنا کریں تو ان کا ثواب (طنزیہ) خواجہ ناظم الدین سے لے کر فیروز خان نون تک جتنے وزرائے اعظم گزر چکے ہیں ان کی ارواح کو پہنچتا رہے گا۔ اگر یہ لوگ چاہتے تو زنا بند کرا سکتے تھے۔ لیکن انہوں نے زناکاری کو فروغ دیا ہے۔ کراچی پولیس کی رپورٹ کے مطابق

پولیس روزانہ گندی نالیوں سے ڈیڑھ سو حرامی بچے اٹھاتی تھی۔ الٰہ آباد (بھارت) کی عدالت نے دونوں قسم کے (سرکاری وغیر سرکاری) زنا پہ پابندی لگا دی۔ لیکن فیروز خان نون نے (سرکاری) زنا کی اجازت دے دی۔ بقول مولانا غلام غوث ہزارویؒ نون والقلم وما یسطرون الذی یتبدل فی الکوٹ والپتلون (یہاں نون سے مراد فیروز خان نون ہے) چنانچہ مولانا قاسمیؒ گرفتار ہوئے۔ ڈیرہ غازی خان جیل میں بی کلاس میں ڈیڑھ ماہ قید رہے۔ جب کہ بہاول پور جیل میں دو ماہ تک نظر بند رہے۔ مولانا قاسمیؒ نے ۱۹۶۲ء میں بی۔ڈی الیکشن میں ملتان سے حصہ لیا۔ بھاری اکثریت سے کامیاب ہوکر بی۔ڈی ممبر منتخب ہوئے۔ (جب کہ ایک مرتبہ مولانا محمود اخترؒ صاحب بھی کونسلر شپ میں الیکشن جیت کر ممبر منتخب ہوئے تھے۔) کوٹ ادو اور لیہ میں صوبائی اسمبلی کا الیکشن لڑا۔ ان (مولانا عبدالقادر قاسمیؒ) کے مقابلے میں بہرام خان اور محمد حسین جھکڑ جیسے جاگیردار تھے۔ کامیابی ناممکن تھی۔ لیکن پولیس والے یہ کہنے پہ مجبور ہوگئے کہ تقریروں کے اعتبار سے مولوی صاحب (مولانا عبدالقادر قاسمیؒ) کی کامیابی یقینی ہے۔ خواہ تم لوگ ووٹ دو یا نہ دو۔ چنانچہ مولانا عبدالقادر قاسمیؒ کوٹ ادو اور لیہ سے صوبائی اسمبلی کا الیکشن نہ جیت سکے۔

جمیعت علمائے اسلام کے ہر جلسہ میں مولانا احمد علیؒ لاہوری اپنی تقریر سے پہلے تقریباً آدھا گھنٹہ استاذ العلماء مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ کو جمیعت کی پالیسی اور حکومت کی پالیسی بیان کرنے کا موقع دیتے تھے۔ اور مولانا قاسمیؒ صاحب کی تقریر کے بعد فرمایا کرتے تھے۔ کہ اس فقیر (مولانا قاسمیؒ) نے حکومت کے خلاف جو کچھ کہا ہے۔ میں (احمد علی لاہوری) اس کی حرف بحرف تائید کرتا ہوں۔

میرپور خاص میں علمائے کرام کی ایک میٹنگ ہوئی۔ جس میں مولانا محمد عبدالقادر قاسمیؒ نے اپنی تقریر میں کہا۔ کہ مودودی حضرات کہتے ہیں۔ کہ علماء کی ایک آنکھ ہے۔ دنیا کی آنکھ نہیں ہے۔ ہم (مودودی حضرات) دونوں آنکھیں رکھتے ہیں۔ (اس پہ مولانا قاسمیؒ نے کہا کہ) شاہ ولی اللہ محدث دہلوی سے لے کر حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ تک تاریخ بیان کرکے حاضرین کو بتایا۔ کہ حضرت شاہ ولی اللہؒ نے اسلام کی پامالی پہ احمد شاہ ابدالی کو بلا کر نظام اسلام کے نفاذ پہ آمادہ کیا۔ مرہٹوں نے اذانیں بند کرادی تھیں۔ مسجدوں میں داخل نہیں ہونے دیتے تھے۔ اس پہ پانی پت میں مرہٹوں سے دوبارہ لڑائی ہوئی۔ یہ علماء کی دوسری آنکھ ہے۔ شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے ایک موقع پہ ملتان سے لاہور آنے کی دعوت دیتے

ہوئے فرمایا۔ کہ تدریس بھی دین کی خدمت ہے۔ لیکن اسلامی قانون نافذ کرنے کے لئے کوشش کرنا بھی اہم فریضہ ہے۔ چنانچہ ان کی دعوت پہ لبیک کہتے ہوئے مولانا قاسمیؒ لاہور چلے گئے۔ اور حضرت لاہوریؒ نے اپنے خصوصی کمرے میں رہائش دے کر بہت بڑا اعزاز بخشا۔ صبح ناشتے کے بعد جمیعت العلماء اسلام کے دفتر (شاہ غوث محمد بیرون دہلی دروازہ لاہور) بھیج دیا کرتے تھے۔ ہفتہ میں دو دن (منگل اور بدھ) خدام الدین میں مضامین لکھنے پہ مامور کیا ہوا تھا۔ بعد ازاں مرکز میں جمیعت کا ناظم مقرر کر دیا۔ سول نافرمانی۔ بھٹو استعفیٰ دو۔ متحدہ جمہوری محاذ اور قومی اتحاد کی تحریکوں میں قافلے کے ایک مسافر کی حیثیت سے حصہ لیا۔ یوں استاذ العلماء و شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمیؒ صاحب کا سیاسی سفر ختم ہو گیا۔

**اساتذہ کرام** استاذ العلماء حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمیؒ نے دنیوی تعلیم مڈل تک حاصل کی تھی۔ جب کہ دس سال کے عرصہ میں مختلف اساتذہ کرام سے دینی علوم حاصل کئے۔ جن کے اسمائے گرامی یہ ہیں۔ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمیؒ نے دینی علوم پہ مشتمل اکثر کتب حضرت مولانا غلام محمد صاحبؒ (جو کہ مسجد پیارے والی ڈھی جی خان میں مدرس تھے) سے پڑھیں۔ بعد ازاں دوسری کتب دیگر اساتذہ سے پڑھیں۔

۲۔ حضرت مولانا خان محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ فاضل دیوبند ـــــ (ہدایہ اولین)

۳۔ حضرت مولانا عطاء محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ فاضل دیوبند ـــــ (قطبی)

۴۔ حضرت مولانا غلام حسین صاحب مظفر گڑھی رحمۃ اللہ علیہ فاضل دیوبند ـــــ (جلالین)

۵۔ حضرت مولانا غلام محمد صاحب گھوٹوی رحمۃ اللہ علیہ ـــــ (شرح تہذیب)

**دار العلوم دیوبند میں جن اساتذہ کرام سے اسباق پڑھے۔ ان کے اسمائے گرامی**

۶۔ حضرت مولانا عبد السمیع صاحب دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ ـــــ (مختصر المعانی۔ سلم العلوم)

۷۔ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی (کراچی) رحمۃ اللہ علیہ ـــــ (مقامات حریری)

۸۔ حضرت مولانا عبد الجلیل صاحب رحمۃ اللہ علیہ ـــــ (جلالین)

۹۔ حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ ـــــ (دورۂ تفسیر)

۱۰ شیخ الادب والفقہ حضرت مولانا اعزاز علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ ـــــ (ہدایہ اخیرین۔ متنبی۔ حماسہ۔ ابوداؤد)

۱۱۔ شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ (بخاری۔ ترمذی)

۱۲۔ حضرت العلامہ مولانا محمد ابراہیم بلیاوی رحمۃ اللہ علیہ (مسلم شریف)

جن اساتذہ کرام سے باطنی علوم حاصل کیا۔ ان کے اسمائے گرامی

۱۳۔ خواجہ غلام حسین گرے سواگ رحمۃ اللہ علیہ (ان کے ہاتھ پر چھ ہزار غیر مسلموں نے اسلام قبول کیا تھا)

۱۴۔ شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ (چاروں سلسلوں کے سلوک طے کئے)

۱۵۔ شیخ العرب والعجم حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ (سلسلہ چشتیہ کے دو اسباق سلوک طے کئے)

**تلامذہ** ویسے تو استاذ العلماء حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمیؒ کے شاگردان گرامی دنیا کے ہر خطے میں کہیں نہ کہیں علم کی شمع روشن کئے ہوتے ہیں۔ لیکن ان میں مشاہیر تلامذہ کے اسماء گرامی یہ ہیں۔

۱۔ حضرت مولانا محمد موسیٰ خانؒ روحانی بازی (جن کا حال ہی میں جامعہ اشرفیہ لاہور میں انتقال پر ملال ہوا)

۲۔ حضرت مولانا محمد عبد اللہ صاحبؒ (رد جہان) اسلام آباد (جنہیں حال ہی میں لال مسجد اسلام آباد میں شہید کر دیا گیا)

۳۔ حضرت مولانا محمد جان صاحب (مدرسہ مطلع العلوم کوئٹہ)

۴۔ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن ڈیروی (امیر تبلیغی جماعت)

۵۔ حضرت مولانا مفتی محمد انور شاہ صاحب (سابق ناظم وفاق المدارس العربیہ پاکستان)

۶۔ حضرت مولانا محمد اکبر صاحب (شیخ الحدیث جامعہ قاسم العلوم ملتان)

۷۔ حضرت مولانا عبد البر محمد قاسم صاحب (مہتمم جامعہ قاسم العلوم ملتان)

۸۔ حضرت مولانا عبد القادر آزاد صاحب (سابق خطیب شاہی مسجد لاہور)

۹۔ حضرت مولانا ضیاء القاسمی صاحب (فیصل آباد)

۱۰۔ حضرت مولانا قاری محمد حنیفؒ ملتانی (نابینا) (ملتان)

۱۱۔ حضرت مولانا مفتی منظور احمد تونسوی (مفتی جامعہ قاسم العلوم ملتان)

۱۲۔ حضرت مولانا مفتی عبد القادر صاحب (جامعہ عبیدیہ قدیر آباد ملتان)

۱۳۔ حضرت مولانا مفتی عبد القوی صاحب (جامعہ عبیدیہ قدیر آباد ملتان)

۱۴۔ حضرت مولانا عبد الرحمٰن فخر صاحب

۱۵۔ حضرت مولانا نیاز احمد صاحب (وزیر بلوچستان)

۱۶۔ حضرت مولانا محمد حسین صاحب (استاذ حدیث)

## تالیفات وتصانیف

۱۔ بریلوی مذہب

۲۔ قندنامہ ترجمہ پندنامہ

۳۔ تقریر ترمذی (اس کی مقبولیت کا عالم یہ ہے کہ اسے ہندوستان وبنگلہ دیش کے مکتبوں نے بھی شائع کیا ہے)

۴۔ قرآنی جواہر پارے (علامہ شبیر احمد عثمانیؒ کی نایاب اور غیر مطبوعہ نسخہ کی تحریر)

۵۔ تکثیر نسل بجواب تحدید نسل (بعد میں اس کا نام تبدیل کیا گیا۔ یعنی نسل بڑھاؤ۔ رکھا گیا۔

۶۔ تشریحات بخاری (اس کتاب میں حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ۔ حضرت مولانا محمد زکریاؒ صاحب اور حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ کے افادات کو یکجا کر دیا گیا ہے۔ نیز! یہ کہ اس کی تالیف ۱۹۸۵ء میں شروع ہوئی۔ اس کی پانچ ضخیم جلدیں شائع ہو چکی ہیں۔ چھٹی جلد آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ جب کہ مزید تین جلدوں کا شائع ہونا ابھی باقی ہے)

## وفات

استاذ العلماء وشیخ الحدیث حضرت مولانا مُحَمَّد عَبْدُ الْقَادِر قَاسِمِی رحمۃ اللہ علیہ ۱۳ ربیع الاول ۱۴۱۹ھ بمطابق ۸ جولائی ۱۹۹۸ء بروز بدھ بوقت ساڑھے بارہ بجے دوپہر نشتر ہسپتال ملتان میں داعی اجل کو لبیک کہہ گئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔

### نوٹ

استاذ العلماء وشیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبد القادر قاسمیؒ نے اپنے حالات زندگی خود اپنے مایۂ ناز شاگرد قاری عبد الرحمن ہوشیارپوری (زبیڈ بلاک نیو ملتان) کو قلمبند کرائے تھے۔ جنہیں ان کے فرزند محمد ابو بکر قاسمی نے مرتب کیا جو کہ نذر قارئین ہے۔

# فہرست مضامین تشریحات بخاری از اکابر علماء دیوبند

# فہرست تشریحات بخاری جلد ثانی

## ضمیمہ از افادات حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ از باب بدٔ الوحی تا تحیۃ المسجد بخاری شریف

کتاب الجمعہ

# فہرست مضامین تشریحات بخاری جلد سوم

## از پارہ پنجم تا ہشتم

# فہرست مضامین تشریحات بخاری جلد چہارم

# فہرست عنوانات تشریحات بخاری جلد پنجم

# فہرست مضامین تشریحات بخاری

1/2

# فہرست مضامین تشریحات بخاری (جلد ہفتم)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْم ۔

# مُقَدَّمَہ

**علم حدیث کی تعریف** یہ وہ علم ہے جس سے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال افعال واحوال معلوم ہو جائیں ۔

**موضوع علم حدیث** علم حدیث کا موضوع آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات بابرکات اس حیثیت سے کہ جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں ۔

**غرض وغایت علم حدیث** وہ دعائیں اور فضیلتیں حاصل کرنا ہے جو احادیث پڑھنے پڑھانے والوں کے لئے احادیث میں وارد ہوئی ہیں ۔

دوسری غرض یہ بیان فرمائی گئی ہے کہ دین کا مدار علم حدیث پر ہے ۔کیونکہ اصل دین یعنی قرآن پاک تو مجمل ہے ۔اس کی تبیین و توضیح احادیث سے ثابت ہے تیسری غرض مولانا زکریا کاندھلوی کے نزدیک یہ ہے کہ حدیث جناب محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کا کلام ہے ۔ہم محب رسول ہیں ۔محبوب کے کلام کو جب پڑھا جائے تو ایک قسم کی لذت حلاوت اور رغبت پیدا ہوتی ہے ۔غرضیکہ علم حدیث کی تعریف جس کا خلاصہ تدبر ہے ۔علم حدیث کا موضوع جس کا خلاصہ عظمت ہے اور اس کی غرض کا خلاصہ لذت ہے ۔

**وجہ تسمیہ** اس فن کا نام حدیث ہے ۔حدیث حادث کے معنی میں ہے ۔قرآن مجید تو اللہ تعالیٰ کا کلام ہے ۔جیسے ذات باری تعالےٰ قدیم ہے ۔تو اس کی صفت بھی قدیم ہو گی ۔حدیث حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا کلام ہے تو لامحالہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح یہ بھی حادث ہو گا ۔

ان کے ماسوا کوئی علم ہے ہی نہیں۔ علم فقہ قرآن و حدیث کے معارض و منافی نہیں بلکہ علم فقہ ان دونوں کا خلاصہ ہے۔ کہ فقہاء کرام نے غور و فکر کر کے قرآن و حدیث کے مسائل کو آسانی کے واسطے ایک جگہ جمع کر دیا۔ جیسے حدیث میں بحالت صیام اپنی بیوی کا بوسہ لینے کی اجازت بھی ہے اور ممانعت بھی۔ عامی کے لئے مشکل پیش آگئی تو مجتہدین نے غور و فکر کر کے بتلا دیا کہ حدیث نہی جوان کے لئے ہے۔ اور حدیث اباحت بوڑھے کے لئے۔ کیونکہ جوان بے قابو ہو سکتا ہے۔ مگر بوڑھا نہیں ہوگا۔

دوسری وجہ تسمیہ یہ بتلائی گئی کہ حدیث کے معنی بات کے ہیں۔ چونکہ علم حدیث میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی باتیں ہیں اس لئے ان کو حدیث کہا جاتا ہے۔

**حدیث و خبر** میں فرق بیان کیا جاتا ہے کہ حدیث تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خاص ہے اور خبر کا اطلاق آپ صلی اللہ علیہ وسلم اور دوسرے اخبار ملوک پر بھی ہوتا ہے۔ غرضیکہ دونوں میں عام و خاص کی نسبت ہے۔

**مؤلف اور موجد فن** | عام طور پر مشہور ہے کہ حدیث کی تدوین حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال کے ایک سو برس بعد ہوئی ہے۔ حالانکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں حضرت عبد اللہ بن عمرو بن العاص احادیث لکھا کرتے تھے۔ حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی احادیث کا ایک مجموعہ تھا جو انہوں نے اپنے بیٹے کے نام پر لکھا تھا۔ اس مجموعہ کی چھ احادیث امام ابو داؤد نے اپنی سنن میں روایت کی ہیں اور اسی مجموعے کی ۱۰۰ کے قریب احادیث مسند بزار میں ہیں۔ لہٰذا حدیث کی کتابت اور جمع تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم کے زمانہ میں ہو چکی تھی۔ البتہ کتابی شکل میں یہ ذخیرہ بعد میں منتقل کیا گیا۔

**علم حدیث تاریخی حیثیت سے** | یہ ایک تاریخی اور مسلّم مسئلہ ہے کہ حضرت عمر بن عبد العزیزؒ جو خلفاء راشدین میں شمار ہوتے ہیں اور پہلی صدی کے مجدد ہیں۔ انہوں نے امراء اجناد کو لکھا کہ میں علم حدیث کے اندراس یعنی مٹنے اور ذہاب علم کا خوف کرتا ہوں۔ لہٰذا اپنے اپنے بلاد کے علماء کو حکم کریں کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کو جمع کریں۔ چنانچہ عام محدثین اور مؤرخین کا اس پر اتفاق ہے۔ کہ سب سے پہلے حدیث کے مدوّن امام ابن شہاب زہری

المتوفی ۱۲۵ھ ہیں۔ اور بعض محققین کی رائے یہ ہے کہ سب سے پہلے مدون محمد بن ابی بکر بن حزم ہیں۔ جن کی وفات ۱۲۰ھ میں ہوئی ہے۔ وجہ ترجیح یہ بیان کی جاتی ہے کہ امام بخاریؒ نے باب کیف یقبض العلم کے ذیل میں جو حضرت عمر بن عبدالعزیز کا خط نقل کیا ہے۔ ان میں انہی کا نام مذکور ہے۔ بہت ممکن ہے کہ ایک امیر نے ابوبکر بن حزم کو اور دوسرے نے ابن شہاب زہری کو حکم دیا ہو۔ زمانہ دونوں کا تقریباً ایک ہی ہے۔ بعض حضرات نے دیگر اسماء گرامی بھی ذکر کئے ہیں۔

**انواع کتب احادیث** | حدیث پاک کے آٹھ ابواب ہیں۔ عقائد۔ احکام۔ تفسیر۔ تاریخ۔ رقاق آداب۔ مناقب۔ فتن۔ جو کتاب ان آٹھ ابواب پر مشتمل ہو اس کو **جامع** کہتے ہیں ـــــ جیسے جامع بخاری۔ جامع ترمذی۔

**سنن** اس کتاب کو کہتے ہیں جس کے ابواب فقہی طریقہ پر ہوں۔ جیسے سنن ابوداؤد و سنن نسائی۔

**مسند** وہ کتاب جس میں ہر صحابی کی ہر روایت کو ایک جگہ ذکر کیا جائے۔ جیسے مسند امام احمد بن حنبلؒ۔

**معجم** وہ کتاب جس میں احادیث کی تخریج شیوخ کی ترتیب پر ہو۔ جیسے معجم طبرانی۔

**مستدرک** کسی کتاب کی شرط کے مطابق کسی روایت کو ذکر کیا جائے جس کو مصنف کتاب نے ذکر نہ کیا ہو۔ جیسے مستدرک حاکم۔

**مستخرج** کسی کتاب کی احادیث کو اپنی سند کے ساتھ بیان کرنا بشرطیکہ مصنف اصل حائل نہ ہو۔ جیسے مستخرج ابوعوانہ۔

اغراض مصنفین امام ترمذیؒ کے پیش نظر اختلاف ائمہ کو بتلانا ہے۔ امام ابوداؤدؒ کا وظیفہ مستدلات ائمہ کو بتلانا ہے۔ امام بخاریؒ کا مقصد استنباط مسائل ہے۔ مسلم شریف کا وظیفہ صحیح احادیث کا جمع کرنا ہے۔ امام نسائیؒ کا مقصد احادیث کی للیہ خفیہ کا بیان کرنا ہے۔ ابن ماجہ کے اندر تمام احادیث گڈمڈ ہیں۔

**مقدمۃ الکتاب** | وجہ تالیف کتاب۔ حضرت امام بخاریؒ نے بچپن میں ایک خواب دیکھا کہ جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم مبارک پر مکھیاں بیٹھی ہوئی ہیں اور میں ان کو اڑا رہا ہوں۔ انہوں نے یہ خواب اپنے استاد اسحٰق بن راہویہ کو سنایا۔ انہوں نے یہ تعبیر دی کہ انت تذب الکذب عن

کی نیت کے بغیر جن کو حاصل نہ کر سکے ان کو چھوڑنے کا نام ہے ۔ ورع متقین مشتبہات کو چھوڑ دینا جن میں شبہ ہے کہ شاید یہ حرام کی طرف کھینچ کر نہ لے جائے ۔ تیسرا ورع صالحین ہے ۔ جن چیزوں میں حرام ہونے کا احتمال ہو ۔ ان کو چھوڑ دینا ۔ بشرطیکہ اس احتمال کا موقعہ ہو اگر موقعہ نہ ہو تو یہ ورع الموسوسین ہے ۔ امام بخاریؒ کی غرض یہ اسی ورع الموسوسین کو بیان کرنا ہے ۔ جیسے کوئی شخص شکار کھانے سے اس لئے رک جائے کہ ممکن ہے کسی اور انسان کا ملک ہو ۔

انہ احدث امام بخاریؒ نے اس حدیث کو کتاب الوضوء میں بدیں عنوان بیان کیا ہے ۔ لا یتوضاء من الشک حتی یستیقن تسمیہ عند الاکل تسمیہ عند الذبح کے قائم مقام نہیں ہو سکتا ۔ بلکہ آپؐ نے اسلوب حکیم کے طور پر وہم اور وسوسہ سے روکا ہے ۔ کہ بسم اللہ پڑھ کر کھاؤ کوئی وہم نہ کرو ۔ اصل شیئ اباحۃ ہے ۔

قد عهد الی فیہ علامہ عینیؒ فرماتے ہیں کہ اصل قصہ یہ ہے کہ زمانہ جاہلیۃ میں باندیاں زنا کرتی تھیں ان کے آقا بھی اس دوران ان سے ہمبستر ہوتے تھے ۔ اگر ان کے بچہ پیدا ہو گیا ۔ تو کبھی سردار اس کا مدعی ہو جاتا اور کبھی زانی مدعی بن جاتا ۔ اگر سردار مر گیا اس نے بیٹے کے متعلق نہ دعوٰی کیا ۔ اور نہ انکار کیا ۔ اگر وارث دعوٰی کرتے تو وہ بچہ ان کے ساتھ لاحق کر دیا جاتا تھا ۔ مگر وہ میراث میں شریک نہیں ہوتا تھا ۔ البتہ اگر قسمت میراث سے قبل الحاق ہو جاتا تو پھر وارث بن جاتا تھا ۔ اگر آقا نے انکار کر دیا تب بھی نہ وہ لاحق ہوتا تھا نہ میراث لے سکتا تھا ۔ زمعہ حضرت سودۃ کے والد کی باندی اسی صفت پر تھی ۔ جب اس کا حمل ظاہر ہوا گمان یہ تھا کہ یہ عتبہ سے ہے ۔ جو کافر ہو کر مرا لیکن اس نے اپنے بھائی سعد کو وصیت کی کہ اس حمل کو لاحق کر لینا ۔ جب حضرت سعد بن ابی وقاص نے حسب وصیت اسے پکڑا تو عبد بن زمعہ نے جھگڑا کھڑا کر دیا ۔ عبد کہتا تھا میرا بھائی ہے حضرت سعد کہتے تھے کہ میرا بھتیجا ہے ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جاہلیت کا فیصلہ رد کرتے ہوئے عبد بن زمعہ کے لئے شرعی فیصلہ الولد للفراش سنایا ۔

**تشریح از قاسمی** مرضعہ کا نام غنیہ تھا ۔ کیف ای کیف تباشرھا وقد قیل علامہ عینیؒ فرماتے ہیں ۔ کہ احنافؒ کے نزدیک رضاعت اس شہادت سے ثابت ہو گی جس شہادت سے مال ثابت ہوتا ہے ۔ شہادۃ رجل وامرأتین اکیلی عورتوں کی گواہی معتبر نہیں ہے ۔ تسار قا ای

بعد ان تنازعا و تخاصما فیه ذهبا الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم سائقین ایک دوسرے کو ہانکنے والے۔ ھولک ای ھو اخوک قضاء من النبی صلی اللہ علیہ وسلم بعلمہ لا باستحقاقہ دوسرے معنی ہیں۔ وھو لک ملکا کیونکہ وہ زمعہ کی باندی کا بیٹا تھا۔ نسائی میں ہے لیس لک باخ وہ تیرا بھائی نہیں ہے۔ وللعاھر الحجر ای الخیبۃ والحرمان۔ اور بعض نے حجر سے رجم بالحجارۃ مراد لیا ہے۔ لیکن یہ ضعیف ہے۔ کیونکہ ہر زانی مرجوم نہیں ہوتا۔ پھر رجم سے نفی ولد بھی لازم نہیں ہے۔ وقیذ ھو المقتول بالخشب اور بعض نے کہا ھو المقتول بغیر محدد کالحجر والعصی وغیرھما یعنی جو تیز دھار آلہ سے نہ مارا گیا ہو۔ بلکہ لکڑی یا پتھر سے مارا جائے۔

# بَابُ مَا يُتَنَزَّهُ مِنَ الشُّبُهَاتِ

ترجمہ۔ جن شبہات سے بچنا چاہیئے ان کا بیان ہے۔

حدیث نمبر ۱۸۱۸ حَدَّثَنَا قَبِيصَةُ الخ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ مَرَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِتَمْرَةٍ مَسْقُوطَةٍ فَقَالَ لَوْلَا أَنْ تَكُونَ صَدَقَةً لَأَكَلْتُهَا بسندٍ آخر عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَجِدُ تَمْرَةً سَاقِطَةً عَلَى فِرَاشِي۔

ترجمہ۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا گزر ایک گری پڑی کھجور کے دانہ سے ہوا جس پر آپ نے فرمایا۔ اگر یہ صدقہ نہ ہوتا تو میں اسے کھا لیتا۔ دوسری سند میں حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں۔ کہ آپ نے فرمایا کہ میں گرنے والی کھجور کو اپنے بستر پر پاتا ہوں۔

# بَابُ مَنْ لَمْ يَرَ الْوَسَاوِسَ وَنَحْوَهَا مِنَ الْمُشَبَّهَاتِ

ترجمہ۔ باب اس شخص کے بارے میں جو وساوس وغیرہ کو شبہات میں سے نہیں سمجھتا۔

حدیث نمبر ۱۸۱۹ حَدَّثَنَا أَبُو نُعَيْمٍ الخ عَنْ عَمِّهِ قَالَ شَكَى إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الرَّجُلُ يَجِدُ فِي الصَّلٰوةِ شَيْئًا اَيَقْطَعُ الصَّلٰوةَ قَالَ لَا حَتّٰى يَسْمَعَ صَوْتًا اَوْ يَجِدَ رِيْحًا وَقَالَ ابْنُ اَبِيْ حَفْصَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ لَا وُضُوْءَ اِلَّا فِيْمَا وَجَدْتَ الرِّيْحَ اَوْ سَمِعْتَ الصَّوْتَ۔

ترجمہ۔ حضرت عبادؒ نے اپنے چچا سے روایت کرتے ہوئے کہا ہے۔ کہ ایک آدمی نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے شکایت کی کہ وہ نماز میں کوئی ایسی چیز محسوس کرتے ہیں۔ جن سے وہ نماز قطع کر دیں۔ فرمایا نہیں۔ جب تک کہ آواز نہ سنے یا بدبو نہ محسوس کرے اور دوسری سند سے امام زہریؒ فرماتے ہیں۔ وضو تب لازم ہوگا۔ جب کہ تو بدبو کو پائے یا آواز کو سنے۔

حدیث نمبر ۱۸۲۰ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ الْمِقْدَامِ الْعِجْلِيُّ الخ عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ قَوْمًا قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ قَوْمًا يَاْتُوْنَنَا بِاللَّحْمِ لَا نَدْرِيْ اَذُكِرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهِ اَمْ لَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَمُّوا اللّٰهَ عَلَيْهِ وَكُلُوْهُ۔

ترجمہ۔ حضرت عائشہؓ سے مروی ہے۔ کہ کچھ لوگوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا یا رسول اللہ کچھ لوگ ہمارے پاس گوشت لاتے ہیں۔ ہمیں علم نہیں کہ آیا انہوں نے اس پر اللہ تعالٰی کا نام بھی ذکر کیا ہے یا نہیں۔ جس پر جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس پر اللہ کا نام لو اور کھا جاؤ۔

**تشریح از قاسمی** پہلے باب کی روایت سے معلوم ہوا کہ وساوس ان شبہات میں داخل نہیں ہیں۔ جن سے اجتناب کرنا پڑتا ہے۔ جب تک وہ وساوس قرار نہ پکڑیں ان پر مواخذہ نہیں ہے۔

سموا اللہ علیہ وکلوہ الخ ابن جوزیؒ فرماتے ہیں کہ یہ تسمیہ عند الاکل تسمیہ عند الذبح کی جگہ نہیں لے سکتا۔ ویسے تسمیہ علی الطعام سنت ہے۔ اور مسلمان کے حال کے مناسب یہ ہے کہ وہ خلافِ شرع کام کرنے کی جرأت نہیں کرے گا۔ اس لئے اس وسوسہ پر عمل نہ کیا جائے۔

## بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَاِذَا رَاَوْا تِجَارَةً اَوْ لَهْوًا انْفَضُّوْا اِلَيْهَا

ترجمہ۔ اللہ تعالٰی کا ارشاد ہے۔ وہ لوگ جب کوئی تجارتی سامان دیکھتے ہیں یا کوئی شغل کی بات ہو۔ تو اس کی طرف ٹوٹ پڑتے ہیں۔

حدیث نمبر ۱۸۲۱ حَدَّثَنَا طَلْقُ بْنُ غَنَّامٍ حَدَّثَنِي جَابِرٌ قَالَ بَيْنَمَا نَحْنُ نُصَلِّي مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَقْبَلَتْ مِنَ الشَّامِ عِيرٌ تَحْمِلُ طَعَامًا فَالْتَفَتُوا إِلَيْهَا حَتّٰى مَا بَقِيَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَّا اثْنَا عَشَرَ رَجُلًا فَنَزَلَتْ وَإِذَا رَأَوْا تِجَارَةً أَوْ لَهْوًا انْفَضُّوا إِلَيْهَا۔

ترجمہ۔ حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ دریں اثنا ہم لوگ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ نماز پڑھ رہے تھے۔ کہ اچانک شام سے اونٹوں کا ایک قافلہ آگیا جو غلہ گندم اٹھائے ہوئے تھے۔ چنانچہ وہ لوگ نمازی ادھر متوجہ ہوگئے۔ یہاں تک کہ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ صرف بارہ آدمی رہ گئے۔ تو یہ آیت نازل ہوئی۔ کہ جب وہ تجارت کو یا کسی شغل کی بات کو دیکھتے ہیں تو اس کی طرف ٹوٹ پڑتے ہیں۔

**تشریح از قاسمی** | یہ آیت کریمہ اگرچہ کتاب البیوع کے شروع میں آچکی ہے۔ لیکن مصنفؒ اس کو دوبارہ اس مقصد کے لئے لائے ہیں تاکہ اشارہ ہو جائے۔ کہ تجارت اگرچہ مکاسب حلال میں سے ہونے کی وجہ سے ممدوحہ ہے۔ لیکن اگر اسے امور اخروی پر مقدم کر دیا جائے تو قابلِ مذمت ہے۔

# بَابُ مَنْ لَّمْ يُبَالِ مِنْ حَيْثُ كَسَبَ الْمَالَ

ترجمہ۔ اس شخص کے بارے میں جو اس کی پرواہ نہیں کرتا کہ اس نے مال کہاں سے کمایا۔

حدیث نمبر ۱۸۲۲ حَدَّثَنَا آدَمُ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَأْتِي عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ لَا يُبَالِي الْمَرْءُ مَا أَخَذَ مِنْهُ أَمِنَ الْحَلَالِ أَمْ مِنَ الْحَرَامِ۔

ترجمہ۔ حضرت ابوہریرہؓ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ لوگوں پر ایک ایسا دور آئے گا۔ کہ آدمی اس کی پرواہ نہیں کرے گا۔ کہ اس نے مال کہاں سے لیا ہے آیا حلال سے آیا ہے یا حرام سے۔

**تشریح از قاسمی** | حلال طریقہ سے مال کا لینا اگرچہ مذموم نہیں ہے لیکن اس جگہ مذمت تسویہ بین الامرین کی ہے کہ حلال و حرام دونوں کو برابر کر دیا۔

# بَابُ التِّجَارَةِ فِی الْبَزِّ

وَغَيْرِهٖ وَقَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰی رِجَالٌ لَّا تُلْهِيْهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَقَالَ قَتَادَةُ كَانَ الْقَوْمُ يَتَبَايَعُوْنَ وَيَتَّجِرُوْنَ وَلٰكِنَّهُمْ إِذَا نَابَهُمْ حَقٌّ مِّنْ حُقُوْقِ اللّٰهِ لَمْ تُلْهِهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ حَتّٰى يُؤَدُّوْهُ إِلَى اللّٰهِ۔

ترجمہ۔ کپڑے وغیرہ کی تجارت کے بارے میں۔ اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے یہ وہ لوگ ہیں جن کو کاروبار اور خرید و فروخت اللہ تعالیٰ کے ذکر سے غافل نہیں کرتے۔ حضرت قتادہؓ فرماتے ہیں ۔ کہ صحابہ کرام کی جماعت خرید و فروخت اور کاروبار کرتے تھے ۔ لیکن جب کوئی اللہ تعالیٰ کے حقوق میں سے کوئی حق انہیں پیش آجاتا تو تجارت اور خرید و فروخت ان کو ذکر الٰہی سے غافل نہیں کرسکتے تھے۔ یہاں تک کہ وہ اسس کو اللہ تعالیٰ کی طرف ادا کریں ۔

حدیث نمبر ۱۸۲۳ حَدَّثَنَا أَبُوْ عَاصِمٍؒ عَنْ أَبِي الْمِنْهَالِ قَالَ كُنْتُ أَتَّجِرُ فِي الصَّرْفِ فَسَأَلْتُ زَيْدَ بْنَ أَرْقَمَؓ فَقَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبِسَنَدٍ آخَرَ يَقُوْلُ أَبَا الْمِنْهَالِ سَأَلْتُ الْبَرَاءَ بْنَ عَازِبٍ وَّزَيْدَ بْنَ أَرْقَمَ عَنِ الصَّرْفِ فَقَالَا كُنَّا تَاجِرَيْنِ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَأَلْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الصَّرْفِ فَقَالَ إِنْ كَانَ يَدًا بِيَدٍ فَلَا بَأْسَ وَإِنْ كَانَ نَسَاءً فَلَا يَصْلُحُ۔

ترجمہ۔ حضرت ابو المنہال فرماتے ہیں کہ میں سونے چاندی کی تجارت کرتا تھا۔ تو میں نے حضرت زید بن ارقمؓ سے پوچھا۔ تو انہوں نے فرمایا کہ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اور دوسری سند کے ساتھ یہ ہے ۔ کہ حضرت ابو المنہال فرماتے ہیں ۔ میں نے حضرت براء بن عازب اور زید بن ارقمؓ دونوں سے سونے چاندی کی تجارت کے متعلق پوچھا۔ انہوں نے فرمایا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ہم لوگ تجارت کرنے والے تھے ۔ تو ہم نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سونے چاندی کی تجارت کے متعلق سوال کیا تو آپؐ نے فرمایا کہ ان کا سودا نقد دست بدستی صحیح ہے ۔

تو کوئی حرج نہیں۔ اگر ادھار پر ہے تو پھر ٹھیک نہیں ہے۔

**تشریح از قاسمی** بزکپڑے کی گٹھڑیوں کو کہتے ہیں اور بزازہ کپڑا فروش کے پیشہ کو کہا جاتا ہے۔ اگرچہ حدیث باب میں کسی خاص مال کی تخصیص نہیں ہے۔ لیکن عموم مکاسب مباحثہ سے اس کو ثابت کیا ہے۔ اور ایک نسخہ تجارۃ البر بالمراد جو اگلے باب تجارت بحر کے زیادہ مناسب ہے۔ کہ برو بحر کی تجارت کا ثبوت ہو جائے گا۔

القوم سے صحابہ کرام کی جماعت مراد ہے۔ جو بیع وشراء کی حالت میں اذان کی آواز سن کر نماز کی طرف دوڑتے تھے۔ تاکہ اللہ کے حقوق ادا کریں۔ چنانچہ ابن عمرؓ فرماتے ہیں کہ وہ بازار میں ہوتے تھے۔ جب اذان ہو جاتی تو دکانیں بند کر کے مسجد میں داخل ہو جاتے (مصنف عبدالرزاق)

صرف سے مراد سونے چاندی کی تجارت ہے۔ بیع الثمن بالثمن نسیئا کے معنی تاخر کے ہیں۔

# بَابُ الْخُرُوْجِ لِلتِّجَارَةِ

ترجمہ۔ تجارت کے لئے باہر جانا۔

وَقَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى فَانْتَشِرُوْا فِي الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ۔

ترجمہ۔ پس جب نماز سے فارغ ہو جاؤ تو اللہ تعالیٰ کی زمین میں پھیل جاؤ اور اللہ تعالیٰ کا فضل یعنی روزی طلب کرو۔

**حدیث نمبر ۸۲۴** حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ عَنْ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ اَنَّ اَبَا مُوْسَى الْاَشْعَرِيَّ اسْتَأْذَنَ عَلٰى عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَلَمْ يُؤْذَنْ لَهٗ وَكَانَهٗ كَانَ مَشْغُوْلًا فَرَجَعَ اَبُوْ مُوْسٰى فَفَرَغَ عُمَرُ فَقَالَ اَلَمْ اَسْمَعْ صَوْتَ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ قَيْسٍ ائْذَنُوْا لَهٗ قِيْلَ قَدْ رَجَعَ فَدَعَاهُ فَقَالَ كُنَّا نُؤْمَرُ بِذٰلِكَ فَقَالَ تَأْتِيْنِيْ عَلٰى ذٰلِكَ بِالْبَيِّنَةِ فَانْطَلَقَ اِلَى الْمَجْلِسِ الْاَنْصَارِ فَسَاَلَهُمْ فَقَالُوْا لَا يَشْهَدُ لَكَ عَلٰى هٰذَا اِلَّا اَصْغَرُنَا اَبُوْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيُّ فَذَهَبَ بِاَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ فَقَالَ عُمَرُ اَخَفِيَ عَلَيَّ مِنْ اَمْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْهَانِي الصَّفْقُ بِالْاَسْوَاقِ يَعْنِي الْخُرُوْجَ اِلٰى تِجَارَةٍ۔

ترجمہ۔ حضرت عبید بن عمیرؒ سے مروی ہے کہ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ نے حضرت عمر بن الخطابؓ کے پاس جانے کی اجازت طلب کی۔ جو انہیں نہ مل سکی کیونکہ حضرت عمرؓ کسی کام میں مشغول تھے۔ جس پر حضرت ابوموسیٰؓ واپس چلے گئے۔ جس پر حضرت عمرؓ گھبرا گئے پوچھا کیا میں حضرت عبداللہ بن قیس کی آواز نہیں سن رہا تھا۔ ان کو میرے پاس آنے کی اجازت دے دو۔ کہا گیا کہ وہ تو واپس ہو چکے تو حضرت عمرؓ نے انہیں بلوایا۔ پوچھنے پر انہوں نے فرمایا کہ اجازت نہ ملنے پر واپس چلے جانے کا ہمیں حکم دیا جاتا تھا۔ فرمایا اس پر گواہ لاؤ۔ چنانچہ حضرت ابوموسیٰؓ انصار کی مجلس کی طرف تشریف لے گئے۔ اور ان سے اس بارے میں پوچھا جنہوں نے بتلایا کہ اس پر ہمارے میں سے اور تو کوئی گواہی نہیں دے گا۔ البتہ ہم میں سے جو سب سے چھوٹے حضرت ابوسعید خدریؓ گواہی دیں گے۔ چنانچہ وہ انہیں کو لے گئے۔ جس پر حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جو معاملات وارشادات ہم پر مخفی رہ گئے۔ بازاروں کی خرید وفروخت نے ہمیں غافل کر دیا۔ صفق بمعنی تجارت کے لئے باہر جانا۔

**تشریح از قاسمیؒ** الا اصغرنا یعنی یہ حدیث تو اتنی مشہور ہے کہ ہمارے چھوٹے چھوٹے بچے بھی جانتے ہیں۔ اس حدیث سے خبر الواحد کا رد کرنا لازم نہیں آتا۔ کیونکہ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ اجل صحابہ میں سے ہیں۔ حضرت عمرؓ نے اس خطرہ کے پیش نظر گواہ طلب کئے کہ ہر معاملہ میں لوگ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف حدیث کی نسبت نہ کر دیا کریں۔ تو سداً للباب ایسا کیا۔

# بَابُ التِّجَارَةِ فِي الْبَحْرِ

وَقَالَ مَطَرٌ لَا بَأْسَ بِهِ وَمَا ذَكَرَهُ اللّٰهُ فِي الْقُرْاٰنِ اِلَّا بِحَقٍّ ثُمَّ تَلَا وَتَرَى الْفُلْكَ مَوَاخِرَ فِيْهِ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهِ وَالْفُلْكُ السُّفُنُ الْوَاحِدُ وَالْجَمْعُ سَوَآءٌ وَقَالَ مُجَاهِدٌ تَمْخَرُ السُّفُنُ الرِّيْحَ وَلَا تَمْخَرُ الرِّيْحَ مِنَ السُّفُنِ اِلَّا الْفُلْكُ الْعِظَامُ وَقَالَ اللَّيْثُ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ ذَكَرَ رَجُلًا مِّنْ بَنِيْ اِسْرَائِيْلَ خَرَجَ فِي الْبَحْرِ فَقَضٰى حَاجَتَهُ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ۔

ترجمہ۔ سمندری تجارت کے بارے میں۔ مطر فرماتے ہیں کہ اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔ اور قرآن مجید

ہیں جو ذکر ہوا ہے۔ وہ برحق ہے۔ پھر تلاوت کی۔ کہ تو سمندر کے اندر کشتیوں کو چیرتے ہوئے دیکھے گا۔ تاکہ تم اللہ تعالیٰ سے فضل طلب کرو۔ فلک کشتی کو کہتے ہیں۔ واحد اور جمع اس میں دونوں برابر ہیں اور مجاہدؒ فرماتے ہیں کہ کشتیاں ہوا کو چیرتی ہیں۔ نہ کہ ہوا کشتیوں کو چیرتی ہے۔ البتہ بڑی بڑی کشتیاں ہوا کو چیرتی ہیں۔ لیث دوسری سند کے ساتھ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت کرتے ہیں۔ کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بنی اسرائیل کے ایک آدمی کا ذکر کیا۔ تو سمندر سفر کے لئے نکلا اور اپنی ضرورت پوری کر آیا آگے حدیث کو چلایا۔

## بَابُ وَإِذَا رَأَوْا تِجَارَةً أَوْ لَهْوًا الآية

وَقَوْلُهُ رِجَالٌ لَّا تُلْهِيهِمْ تِجَارَةٌ وَقَالَ قَتَادَةُ كَانَ الْقَوْمُ يَتَّجِرُونَ وَ لٰكِنَّهُمْ كَانُوا إِذَا نَابَهُمْ حَقٌّ مِّنْ حُقُوقِ اللّٰهِ لَمْ تُلْهِهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ حَتّٰى يُؤَدُّوهُ إِلَى اللّٰهِ۔

ترجمہ۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد اذا رأوا تجارۃ الخ اسی طرح رجال لا تلہیہم تجارۃ ولا بیع الخ اور حضرت قتادہؓ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرامؓ تجارتی کاروبار کرتے تھے۔ لیکن جب بھی کوئی اللہ تعالیٰ کا حق پیش آجاتا۔ تو تجارہ اور خرید و فروخت ان کو اللہ کی یاد سے غافل نہیں کرتی تھیں۔ یہاں تک کہ وہ اس حق کو اللہ کی طرف ادا کرتے۔

حدیث نمبر ۱۸۲۵ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ الخ عَنْ جَابِرٍؓ قَالَ أَقْبَلَتْ عِيرٌ وَنَحْنُ نُصَلِّي مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْجُمُعَةَ فَانْفَضَّ النَّاسُ إِلَّا اثْنَيْ عَشَرَ رَجُلًا فَنَزَلَتْ هٰذِهِ الْآيَةُ وَإِذَا رَأَوْا تِجَارَةً الخ

ترجمہ۔ حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ اونٹوں کا ایک قافلہ آیا۔ جب کہ ہم لوگ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ جمعہ کے دن نماز پڑھ رہے تھے۔ تو سوائے بارہ آدمیوں کے باقی سب لوگ چھوڑ کر چلے گئے۔ تو یہ آیت کریمہ نازل ہوئی۔

**تشریح از شیخ گنگوہیؒ** | تمخر السفن من الریح کلمہ من زائدہ ہے اور الریح تمخر کا مفعول ہے۔ یا من سببیہ ہے۔ کیونکہ کشتیاں ہوا کی مدد سے ہی پانی کو چیرتی ہیں۔ پھر مصنفؒ نے اپنے مقصود جواز

تجارۃ فی البحر پر استدلال آیت کریمہ سے کیا۔ اس سے قبل سفن کو مواخر کیوں کہتے ہیں۔ اس کی وجہ تسمیہ بتلائی۔ چنانچہ فرمایا کہ کشتیاں بڑی بڑی تو ہوا کو چیرتی ہیں۔ لیکن ہر کشتی نہیں۔ جب اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب حمید میں انعامات کے ذیل میں کشتیوں کا چلنا ذکر فرمایا۔ تو کشتیاں عموماً درمیان سمندر میں چلتی ہیں۔ کیونکہ بڑی بڑی کشتیاں ساحل سمندر پہ نہیں چلا کرتیں۔ تو اس سے جواز سفر فی البحر ثابت ہوا۔ جو تجارت وغیرہ دونوں کے لئے جائز ہے۔

یہ تقریر اس صورت میں ہے جب کہ الفلک مرفوع اور الریح کو منصوب پڑھا جائے۔ اگر الریح فاعل ہو اور الفلک العظام مفعول ہو۔ تو معنی ہوں گے۔ کہ ہوائیں عموماً بڑی بڑی کشتیوں کو چیرتی ہیں یعنی بڑی کشتیاں ہواؤں کے صدمہ سے پھٹ جاتی ہیں۔ چھوٹی نہیں پھٹتیں۔ مقصد اس کلمہ کا وجہ اشتقاق بیان کرنا ہے۔ کہ آیا فلک اور ریح مخر سے فاعل ہے یا مفعول واقع ہے۔

**تشریح از شیخ زکریاؒ** قسطلانیؒ اور کرمانیؒ نے بھی السفن کو مرفوع اور الریح کو مفعول لکھا ہے اور بعض نے الریح کو فاعل اور السفن کو مفعول قرار دیا ہے کہ ہوائیں کشتیوں کو آگے پیچھے لانے میں تصرف کرتی ہیں۔ اور ظاہر قرآن سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ یہ فعل سفن کا ہے۔ چنانچہ مواخر کو جمع لایا گیا ہے۔ تمخر بمعنی تشق۔ علامہ عینیؒ فرماتے ہیں۔ کہ حضرت مطر کے اثر سے رکوب فی البحر کا جواز معلوم ہوا۔ کیونکہ آیت موضع امتنان میں ذکر کی گئی ہے۔ حضرت عمرو بن العاصؓ نے اس بارے میں حضرت عمرؓ کو لکھا تھا۔ خلق عظیم یرکبہ خلق ضعیف دود علی عود یعنی ایک بڑی مخلوق پہ کمزور مخلوق سوار ہوتی ہے۔ جیسے لکڑی پہ کیڑا تو حضرت عمرؓ نے جواباً لکھا تھا۔ لا یرکبہ احد طول حیاتہ چنانچہ حضرت امیر معاویہؓ کو بحری بیڑہ بنانے کی اجازت نہ دی گئی۔ حضرت عثمانؓ نے دے دی پھر عمر بن عبدالعزیزؒ کے دور تک بحری سفر جاری رہا۔ جنہوں نے حضرت عمرؓ کی طرف شفقۃ علی المسلمین کی بنا پہ منع کر دیا تھا۔ کیونکہ یہ اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنا ہے۔

لا تلقوا بایدیکم الی التھلکۃ اور امام بخاریؒ کی غرض جواز ثابت کرنا ہے۔ ومعاویۃ اول من رکب البحر للغزاۃ وذلک فی خلافۃ عثمانؓ بعد میں اجماع امت ہو گیا۔ کہ خلافت عثمان میں افریقہ فتح ہو گیا اور خرج فی البحر سے اشارہ ہوا کہ یہ سفر زمانہ قدیم سے متعارف ہے اور شرائع من قبلنا سے ثابت ہے۔ جس پہ کوئی نکیر نہیں ہے۔

# بَابُ قَوْلِ اللّٰہِ تَعَالیٰ اَنْفِقُوْا مِنْ طَیِّبَاتِ مَا کَسَبْتُمْ

ترجمہ۔ اپنی پاک کمائی میں سے خرچ کرو۔

**حدیث نمبر ۱۸۲۶** حَدَّثَنَا عُثْمَانُ الخ عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا اَنْفَقَتِ الْمَرْأَۃُ مِنْ طَعَامِ بَیْتِھَا غَیْرُ مُفْسِدَۃٍ کَانَ لَھَا اَجْرُھَا بِمَا اَنْفَقَتْ وَلِزَوْجِھَا بِمَا کَسَبَ وَلِلْخَازِنِ مِثْلُ ذٰلِکَ لَا یَنْقُصُ بَعْضُھُمْ اَجْرَ بَعْضٍ شَیْئًا۔

ترجمہ۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ جب عورت اپنے گھر کے طعام سے بغیر خرابی ڈالنے کے خرچ کرے تو اس کو خرچ کرنے کا ثواب ملے گا اور اس کے خاوند کو اس کی کمائی کا ثواب ہوگا اور خزانچی بھی اسی کی مثل ہے۔ کوئی کسی کے ثواب میں ذرہ بھر کمی نہیں کرے گا۔

**حدیث نمبر ۱۸۲۷** حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ جَعْفَرٍ الخ عَنْ ھَمَّامٍ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا ھُرَیْرَۃَؓ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اَنْفَقَتِ الْمَرْأَۃُ مِنْ کَسْبِ زَوْجِھَا مِنْ غَیْرِ اَمْرِہٖ فَلَہٗ نِصْفُ اَجْرِہٖ۔

ترجمہ۔ حضرت ابوہریرہؓ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا کہ اگر عورت اپنے خاوند کی کمائی سے اس کی اجازت کے بغیر خرچ کرے تو اس کو خاوند کے ثواب کا آدھا ملے گا۔

**تشریح از قاسمی** اگر اشکال ہو۔ کہ طعام جب زوج کا ہے تو بیوی کو خرچ کرنے کا کیا اختیار ہے۔ اگر بیوی کا ہے تو زوج کا کیا دخل ہے۔ تو کہا جائے گا کہ یہ حکم اہلِ عرب کی عادت کے مطابق وارد ہوا ہے۔ کہ وہ اپنی عورتوں کو طعام بیت سے خرچ کرنے کی اجازت دیتے تھے۔ کہ وہ طعام بیت سے فقراء پر خرچ کریں اب عجم میں بھی اس کا رواج ہو گیا ہے۔ چنانچہ دلہن پہلی رات خیرات معاف کرالیتی ہے۔

**فلھا نصف اجرہ** مطلب یہ ہے کہ وہ دونوں ثواب میں برابر ہوں گے۔ ہر ایک کو اجر کامل ملے گا۔ وھما اثنان کانھما نصفان۔

# بَابُ مَنْ اَحَبَّ الْبَسْطَ فِی الرِّزْقِ

ترجمہ۔ جو شخص روزی میں فراخی پسند کرتا ہو اُسے کیا کرنا چاہیئے۔

حدیث نمبر ۱۸۲۸ حدثنا محمد بن یعقوب الکرمانی عن انس بن مالک قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من سرہ ان یبسط لہ رزقہ او ینسأ لہ فی اثرہ فلیصل رحمہ۔

ترجمہ۔ حضرت انس بن مالکؓ فرماتے ہیں کہ میں نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا۔ جس شخص کو یہ بات خوش لگے کہ اس کی روزی میں فراخی کردی جائے یا اس کے نشان باقی رہیں تو وہ صلہ رحمی کرے یا اس کی عمر میں تاخیر ہو تو صلہ رحمی کرے۔

## باب شراء النبی صلی اللہ علیہ وسلم بالنسیئۃ

ترجمہ۔ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ادھار پہ خرید کرنا۔

حدیث نمبر ۱۸۲۹ حدثنا معلی بن اسد حدثنا الاعمش قال ذکرنا عند ابراہیم الرہن فی السلم فقال حدثنی الاسود عن عائشۃؓ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اشتری طعاما من یہودی الی اجل ورہنہ درعا من حدید۔

ترجمہ۔ حضرت اعمش فرماتے ہیں۔ ہم نے حضرت ابراہیم نخعیؒ کے پاس خرید و فروخت میں گروی رکھنے کے متعلق پوچھا۔ تو انہوں نے فرمایا مجھے حضرت اسودؒ نے حضرت عائشہؓ سے روایت بیان کی کہ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک یہودی آدمی سے کچھ مدت کے لئے غلہ خرید کیا اور اس کے پاس لوہے کی زرد گروی رکھ دی۔

حدیث نمبر ۱۸۳۰ حدثنا مسلم عن انس بن مالکؓ انہ مشی الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم بخبز شعیر واہالۃ سنخۃ ولقد رہن النبی صلی اللہ علیہ وسلم درعا لہ بالمدینۃ عند یہودی واخذ منہ شعیرا لاہلہ ولقد سمعتہ یقول ما امسی عند ال محمد صلی اللہ علیہ وسلم صاع بر ولا صاع حب وان عندہ تسع نسوۃ۔

ترجمہ۔ حضرت انس بن مالکؓ سے مروی ہے کہ وہ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں جو کی روٹی اور باسی سالن لے کر گیا حال یہ کہ آپ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ذرہ مدینہ منورہ

میں ایک یہودی کے پاس گروی رکھ چکے تھے اور اس سے گھر والوں کے لئے غلہ لیا تھا۔ اور حال یہ کہ میں نے آپ سے یہ بھی سنا تھا فرماتے تھے۔ کہ کبھی شام کے وقت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے خاندان کے پاس گندم کے چار سیر یا کسی قسم کے دانے کے چار سیر نہیں ہوتے تھے۔ درانحالیکہ آپؐ کے پاس نو بیویاں تھیں۔

**تشریح از شیخ گنگوہیؒ** | **الرھن فی السلم ای السلف** دنیدہ قرضہ کے بدلہ تھی۔ کیونکہ طعام کی قیمت آپؐ کے ذمہ قرضہ ہوگئی تھی۔

**ما امسٰی عند آل محمدؐ** یہ ایک خاص شام کا ذکر ہے یہ نہیں کہ ہر دن ایسا ہوتا تھا یا غالب احوال کا بیان ہے۔ تاکہ اگر اس کا خلاف ثابت ہو جائے تو یہ ضابطہ ٹوٹ نہ جائے۔

**تشریح از شیخ زکریاؒ** | **الرھن فی السلم** اس سے بیع سلم مراد نہیں بلکہ دین مراد ہے۔ جو طعام کے خرید کرنے کی وجہ سے آپؐ کے ذمہ ہو گیا تھا۔ اس دین کو شیخ گنگوہیؒ نے سلف سے تعبیر فرمایا ہے۔ میرے نزدیک سلم سے سلم معروف مراد ہے۔ جس سے ابراہیم نخعیؒ نے دین میں بھی جواز رھن ثابت کیا ہے۔ کیونکہ بیع سلم میں مسلم الیہ پر قرض ہوتا ہے۔ ابن بطالؒ فرماتے ہیں کہ بالاجماع ادھار پر کوئی چیز خرید کرنا جائز ہے۔ امام بخاریؒ ان لوگوں کے خیال کو دفع فرما رہے ہیں۔ جو شراء بالنسیئہ کو جائز نہیں سمجھتے۔ کیونکہ یہ قرضہ ہے۔ میرے نزدیک یہ خیال نہیں بلکہ ابوداؤد میں نص ہے ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے قافلہ والوں سے غلہ لیا اور آپؐ کے پاس اس کی قیمت نہیں تھی۔ اس کو بیچا اور اس کے نفع کو عبدالمطلب کے خاندان کی بیوگان پر صدقہ کر دیا۔ اور فرمایا اس کے بعد جب تک میرے پاس ثمن نہیں ہوگا۔ کوئی چیز نہیں خریدوں گا۔ میرے نزدیک امام بخاریؒ نے اسی حدیث کی طرف اشارہ کیا ہے۔ حافظؒ فرماتے ہیں کہ گویا کہ امام بخاریؒ نے حدیث ابوداؤد کے ضعف کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔ کیونکہ اس ترجمہ کو شراء النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مقید کیا ہے۔ اور کتاب الاستقراض میں جو ترجمہ آرہا ہے وہاں سے جواز شراء بالدین ثابت کیا ہے۔ امام بخاریؒ اس ترجمہ میں حدیث عائشہؓ لائے ہیں۔ کیونکہ ان کی یہ روایت آخر حیات کی ہے۔ پس یہ ممکن نہیں کہ ابوداؤد کی روایت قصہ رھن کے بعد کی ہو۔ چنانچہ کتاب المغازی میں ہے۔ کہ توفی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ودرعہ مرھونۃ اور حضرت انسؓ عند احمد سے ہے۔ ما وجد ما یفتکھا یہ ترجمہ آپؐ کی وفات اس حال میں ہوئی کہ آپؐ کی

زرہ گروی رکھی ہوئی تھی اور حضرت انسؓ یہ بھی فرماتے ہیں کہ اتنا مال نہیں تھا کہ اس کو چھڑوا لیتے۔ اور اقضیہ نبویہ میں ہے۔ کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد حضرت ابوبکرؓ نے اسے چھڑا لیا تھا۔ اور ابن سعد میں ہے کہ حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ نے آپؐ کے وعدے پورے کئے اور حضرت علیؓ نے قرضے ادا کئے۔ اور امام شعبیؒ سے منقول ہے کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ زرہ چھڑا کر حضرت علیؓ کے سپرد کردی تھی۔

**تشریح از قاسمی** کرمانیؒ فرماتے ہیں کہ اس حدیث سے آلات حرب کا غیر مسلم کے پاس گروی رکھنے کا جواز معلوم ہوا۔ اور اہل ذمہ کے ساتھ معاملات کا جواز بھی بیان ہوا۔ صحابہ کرام کے پاس اپنی ضرورت سے زائد غلہ نہیں ہوگا۔ یا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کو اس کی قیمت یا گروی رکھنا چاہتے ہوں گے۔ صحابہ کرامؓ نہ آپؐ سے ثمن لینے کے روادار اور نہ ہی رہن رکھنے کے حق میں ہوں گے اس لئے آپؐ نے اہل ذمہ کی طرف رجوع فرمایا۔ اور علامہ سندھیؒ فرماتے ہیں کہ آپؐ نے امتؐ کو زہد فی الدنیا کی تعلیم دینے کے لئے ایسا کیا۔ ورنہ آپ کا فقر تو اختیاری تھا۔ ولقد سمعتہ، یہ کلام قتادہ کا ہے اور فاعل حضرت انسؓ ہیں۔

## بَابُ كَسْبِ الرَّجُلِ وَعَمَلِهِ بِيَدِهِ

ترجمہ۔ آدمی کا کمانا اور اپنے ہاتھ سے کام کرنا۔

حدیث نمبر ۱۸۳۱ **حَدَّثَنَا** إِسْمٰعِيْلُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الخ أَنَّ عَائِشَةَؓ قَالَتْ لَمَّا اسْتُخْلِفَ أَبُوْ بَكْرِ الصِّدِّيْقُ قَالَ لَقَدْ عَلِمَ قَوْمِيْ أَنَّ حِرْفَتِيْ لَمْ تَكُنْ تَعْجِزُ عَنْ مُؤْنَةِ أَهْلِيْ وَشُغِلْتُ بِأَمْرِ الْمُسْلِمِيْنَ فَسَيَأْكُلُ آلُ أَبِيْ بَكْرٍ مِّنْ هٰذَا الْمَالِ وَيَحْتَرِفُ لِلْمُسْلِمِيْنَ فِيْهِ۔

ترجمہ۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں۔ جب حضرت ابوبکر صدیقؓ خلیفہ بنائے گئے۔ تو فرمایا کہ میری قوم اچھی طرح جانتی ہے۔ کہ میری کمائی میرے گھر والوں کے خرچہ سے عاجز نہیں تھی۔ بلکہ کمائی سے خرچہ پورا ہوتا تھا۔ اب میں مسلمانوں کے معاملات میں مشغول ہو گیا ہوں۔ پس اب تو ابوبکر کا خاندان اس مال سے کھائے گا۔ اور وہ خود اس میں مسلمانوں کے لئے عمل کرے گا۔

**تشریح از قاسمی** حرفتہ اور احتراف کے معنی کسب کے ہیں۔ فسیأکل آل عربی لکم یعنی وہ خود اور وہ لوگ جن کا خرچہ ان کے ذمہ ہے وہ بیت المال میں سے کھائیں گے۔ اس سے معلوم ہوا۔ کہ

عامل بقدر ضرورت بیت المال سے کھا سکتا ہے۔ جب کہ اس کے اوپر کوئی اور امام نہ ہو۔ ورنہ وہ امام وظیفہ مقرر کرے گا۔ طبقات ابن سعد میں ہے۔ کہ حضرت ابوبکرؓ خلیفہ مقرر ہونے کے بعد سر پر کپڑے رکھ کر بازار میں تجارت کے لئے جا رہے تھے۔ کہ حضرت عمرؓ اور حضرت ابوعبیدہؓ بن الجراح سے ملاقات ہوگئی جنہوں نے پوچھا یہ گٹھڑ لے کو کہاں جا رہے ہیں۔ فرمایا تجارت کے لئے کہنے لگے۔ اب آپ خلیفہ ہیں۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے۔ آئیے ہم آپ کے لئے وظیفہ مقرر کرتے ہیں۔ چنانچہ انہوں نے ہر دن کے لئے آدھی بکری مقرر کر دی۔ مولانا حبیب الرحمٰن شیروانی نے سیرۃ صدیق میں چھ ہزار درہم دورِ خلافت کی تنخواہ لکھی ہے جو ماہانہ باون ۵۲ درہم بنتے ہیں۔

**حدیث نمبر ۱۸۳۲ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ الخ قَالَتْ عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا كَانَ أَصْحَابُ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عُمَّالَ أَنْفُسِهِمْ وَكَانَ يَكُوْنُ لَهُمْ أَرْوَاحٌ فَقِيْلَ لَهُمْ لَوِ اغْتَسَلْتُمْ رَوَاهُ هَمَّامٌ۔**

ترجمہ۔ حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرامؓ اپنے کام خود کرنے والے تھے۔ پسینہ کی وجہ سے گویا کہ ان کے لئے بدبو تھی۔ پس ان سے کہا گیا۔ کہ اگر وہ غسل کر لیتے تو بہتر ہوتا۔

**حدیث نمبر ۱۸۳۳ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيْمُ بْنُ مُوْسٰى الخ عَنِ الْمِقْدَامِ عَنْ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا أَكَلَ أَحَدٌ طَعَامًا قَطُّ خَيْرًا مِنْ أَنْ يَأْكُلَ مِنْ عَمَلِ يَدِهٖ وَإِنَّ نَبِيَّ اللهِ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ كَانَ يَأْكُلُ مِنْ عَمَلِ يَدِهٖ۔**

ترجمہ۔ حضرت مقدامؓ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ کوئی شخص کبھی کوئی کھانا نہیں کھا سکتا۔ جو ان کے اپنے ہاتھ کی کمائی سے بہتر ہو۔ اور اللہ تعالیٰ کے نبی داؤد علیہ السلام اپنے دونوں ہاتھوں کی کمائی سے کھاتے تھے۔

**حدیث نمبر ۱۸۳۴ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ مُوْسٰى الخ حَدَّثَنَا أَبُوْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ دَاوٗدَ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ لَا يَأْكُلُ إِلَّا مِنْ عَمَلِ يَدِهٖ۔**

ترجمہ۔ حضرت ابوہریرہؓ جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا ہے کہ حضرت داؤد نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے ہاتھ کی کمائی سے ہی کھاتے تھے۔

حدیث نمبر ۱۸۳۵ حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ بُکَیْرٍ الخ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَا هُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَاَنْ یَّحْتَطِبَ اَحَدُکُمْ حُزْمَةً عَلٰی ظَهْرِهٖ خَیْرٌ مِّنْ اَنْ یَّسْاَلَ اَحَدًا فَیُعْطِیَهٗ اَوْ یَمْنَعَهٗ۔

ترجمہ: حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے کوئی شخص لکڑیوں کا گٹھڑ اپنی پیٹھ پر رکھے۔ یہ اس کے لئے اس سے بہتر ہے کہ وہ کسی سے مانگے۔ پس وہ اس کو کچھ دے دے یا اس سے روک دے۔

حدیث نمبر ۱۸۳۶ حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ مُوْسٰی الخ عَنِ الزُّبَیْرِ بْنِ الْعَوَّامِ رضی اللہ عنہ قَالَ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَاَنْ یَّاْخُذَ اَحَدُکُمْ اَحْبُلَهٗ خَیْرٌ لَّهٗ مِنْ اَنْ یَّسْاَلَ النَّاسَ قَالَ اَبُوْ نُعَیْمٍ۔

ترجمہ: حضرت زبیر بن العوامؓ فرماتے ہیں۔ کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک تمہارا اپنی رسیاں لے تو اس کے لئے اس سے بہتر ہے۔ کہ وہ لوگوں سے مانگتا پھرے

---

نوٹ: ۔ حدیث نمبر ۱۸۳۷ سے جلد چہارم میں ملاحظہ فرمائیے۔ (ان شاء اللہ)



راقم السطور: ۔ محمد عبدالسلام قاسمی ۔ ۲۹۴ ۔ بی ۔ شاہ رکن عالم ہاؤسنگ سکیم ملتان شہر

۹۳/۲۴ بروز بدھ

## باب السهولة والسماحة في الشراء والبيع ومن طلب حقاً فليطلبه في عفاف۔

ترجمہ۔ خرید و فروخت میں آسانی اور چشم پوشی سے کام لینا اور جو شخص کسی سے اپنا حق طلب کرے تو وہ پاک بازی سے طلب کرے۔ یعنی گالی گلوچ زدو کوب سے بچتا رہے۔

حديث(۱۹۳۷) حدثنا علي بن عياش الخ عن جابر بن عبداللهؓ ان رسول اللهﷺ قال رحم الله رجلا سمعاً اذا باع واذا اشترى واذا اقتضى .....

ترجمہ۔ حضرت جابر بن عبداللہؓ سے مروی ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ اس شخص پر رحم فرمائے جو بیچتے اور خریدتے اور حق کا تقاضا کرتے وقت سہولت برتے سختی نہ کرے۔

## باب من انظر موسراً

ترجمہ۔ جو شخص کسی غنی حاصل کرنے والے کو مہلت دے

حديث(۱۹۳۸) حدثنا احمد بن يونس الخ ان حذيفة حدثه قال قال النبي ﷺ تلقت الملائكة روح رجل ممن كان قبلكم قالوا اعملت من الخير شيئاً قال كنت امر فتياني ان ينظروا ويتجاوزوا عن الموسر قال قال فتجاوزعنه و قال ابو مالك عن ربعي كنت ايسر على الموسر وانظر المعسر وتابعه شعبة الخ عن ربعي انظر الموسر عن المعسر وقال نعيم بن ابي هند عن ربعي فاقبل من الموسر والتجاوز عن المعسر .....

ترجمہ۔ حضرت حذیفہؓ نے فرمایا کہ جناب نبی اکرم ﷺ نے فرمایا تم سے پہلے ایک شخص کی روح کا فرشتوں نے استقبال کیا۔ پس انہوں نے اس سے پوچھا کہ تو نے کونسا ایسا بھلائی کا کام کیا ہے۔ تو اس نے بتلایا کہ میں نے اپنے نوجوان کارندوں کو حکم دیا تھا کہ غنی کے لئے کوشش کرنے والے کو مہلت دو اور اس سے درگذر کرو۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تم بھی اس شخص سے درگذر کر جاؤ۔ دوسری سند سے ربیع بن حراش سے مروی ہے کہ میں موسر پر آسانی کرتا تھا اور تنگدست کو مہلت دیتا تھا۔ اور تیسری سند سے ربعی سے مروی ہے کہ میں موسر کو مہلت دیتا تھا اور تنگدست سے درگذر کرتا تھا۔ اور چوتھی سند سے ربعی سے مروی ہے کہ میں موسر سے قبول کرلیتا تھا اور تنگدست سے درگذر کر جاتا تھا۔

تشریح از شیخ گنگوہیؒ۔ في عفاف یعنی اپنے نفس کو اپنے بھائی کے بارے میں اس فعل اور قول سے روکنے والا ہو جو اس کے لئے حلال نہیں ہے۔

من انظر موسراً ظاہر یہ ہے کہ موسر سے مراد اس جگہ وہ شخص ہے جو اپنے قرضہ ادا کرنے پر قدرت رکھنے والا ہو۔ اور انظار کا مطلب یہ ہے کہ وہ اس کو اتنی مہلت دے کہ وہ اپنے گھر سے رقم لا کر دے سکے۔ اور تجاوز کا مطلب یہ ہے کہ اس کار ڈی اور کھوٹا مال قبول کرلے۔ اور انظار المعسر کا مطلب یہ ہے کہ اسے اس وقت تک ڈھیل دے دے کہ اللہ تعالیٰ اس پر کشائش کرے اور تجاوز کا مطلب یہ ہے کہ وہ قیمت اسے معاف کردے اور قرضہ سے بری کردے۔

تشریح از شیخ زکریا۔ عفاف عنه سے مقصد یہ ہے کہ ان چیزوں سے رک جائے جو اس کے لئے حلال نہیں یا اسے اچھا نہیں لگتا۔ اس جگہ مراد یہ ہے کہ حسن مطالبہ یہ ہے کہ جو قول وفعل میں فجور سے خال ہو۔ موسر کے معنی میں علماء کے مختلف اقوال ہیں بعض نے کہا کہ موسر وہ ہے جس کے پاس اہل وعیال کے خرچہ پورا کرنے کیلئے مال موجود ہو۔ امام احمدؒ واسحٰقؒ پچاس درہم رکھنے والے کو موسر کہتے ہیں۔ امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ کبھی آدمی ایک درہم سے اپنی کمائی کی وجہ سے غنی ہو جاتا ہے۔ اور کبھی ہزار درہم رکھنے کے باوجود فقیر رہتا ہے۔ کیونکہ اس کے اہل وعیال کی کثرت ہے۔ اور بعض نے موسر اور معسر کو عرف پر موقوف کیا ہے۔ جو شخص دوسرے کی بنسبت تونگر شمار ہوتا ہو وہ موسر ہے۔ ورنہ معسر ہے۔ امام بخاریؒ کی غرض اس ترجمہ سے میرے نزدیک یہ ہے کہ موسر کو بھی مہلت دینے میں اجر ملے گا۔ اس سے اس وہم کا دفعیہ کیا ہے کہ یہ قادر علی اداء الدین جب ادائیگی میں تاخیر کر رہا ہے تو مطل الغنی ظلم کے تحت ظلم میں اعانت صحیح نہیں ہے۔ اجر کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا لیکن امام بخاریؒ نے حدیث باب سے اس کیلئے بھی ثواب کو ثابت کردیا۔

تشریح از قاسمیؒ۔ درحقیقت غنی کے تین مراتب ہیں۔ پہلا غنی تو وہ ہے جس سے وجوب زکوٰۃ متعلق ہے۔ دوسرا غنی وہ ہے جس کی موجودگی میں سوال کرنا حرام ہے۔ بعض نے اس کی مقدار پچاس درہم بتائی ہے اور بعض فرماتے ہیں کہ جس کے پاس ایک دن کی غذا اور ستر عورت کے لئے کپڑا موجود ہو اس کے لئے سوال کرنا حرام ہے۔ اسی طرح وہ فقیر جو قوی ہے کسب کی قدرت رکھتا ہے۔ انظار کا مطلب ادائیگی میں مہلت دینا ہے اور تجاوز کا مطلب تقاضا میں چشم پوشی اور سہولت ہے۔ یا بالکل قرضہ معاف کر دینا ہے۔

## باب من انظر معسراً

ترجمہ۔ جو شخص کسی تنگدست کو مہلت دے دے

حدیث (۱۹۳۹) حدثنا هشام بن عمار الخ انه سمع اباهريرةؓ عن النبی ﷺ قال كان تاجر يداين الناس فاذارای معسراً قال لفتيانه تجاوزوا عنه لعل الله ان يتجاوز عنا فتجاوز الله عنه ...

ترجمہ۔ حضرت ابوہریرہؓ جناب نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا ایک تاجر تھا جو لوگوں کو قرض دیتا تھا پس جب کوئی تنگدست دیکھتا تو اپنے نوجوان گماشتوں سے کہہ دیتا کہ اس کو قرضہ معاف کردینا۔ شاید کہ اللہ تعالیٰ ہمیں بھی معاف کردے چنانچہ اللہ تعالیٰ نے اسے معاف کردیا۔

**باب اذابین البیعان ولم یکتما ونصحا ویذکرعن العداء بن خالدقال کتب لی النبی ﷺ هذا مااشتری محمد رسول الله ﷺ من العداء بن خالدٍ بیع المسلم المسلم لاداء ولاخبثة ولاغائلة وقال قتادة الغائلة الزنا والسرقة والاباق وقیل لابرهیم ان بعض النخاسین یسمی اری خراسان وسجستان فیقول جاء امس من خراسان جاء الیوم من سجستان فکرهه کراهیة شدیداً وقال عقبة بن عامرٍ لا یحل لامرئٍ یبیع سلعة یعلم ان بهاداء الااخبره ۔**

ترجمہ۔جب کہ بائع اور مشتری دونوں واضح کردیں اور عیب وغیرہ نہ چھپائیں اور ایک دوسرے کی خیر خواہی کریں اور حضرت العداء بن خالدؓ کی طرف سے ذکر کیا جاتا ہے کہ مجھے جناب نبی اکرم ﷺ نے یہ دستاویز لکھ دی کہ یہ وہ ہے جو محمد رسول اللہ ﷺ نے العداء بن خالدؓ سے خرید کیا یہ سودا مسلمان کا مسلمان سے ہے جس میں نہ کوئی بیماری اور عیب ہے اور نہ غلام میں حرامکاری اور نہ ہی چوری ہے۔حضرت قتادہؒ فرماتے ہیں کہ غائلہ سے مراد زنا چوری اور بھاگ جانا یہ سب غلام کے عیب ہیں۔اور حضرت ابراہیم نخعیؒ سے کہا گیا کہ بعض دلال خراسان اور سجستان کے اصطبل کا کا نام لیتے ہیں کہتے ہیں کہ یہ جانور کل خراسان سے آیا ہے۔اور یہ آج سجستان سے آیا ہے تو انہوں نے اس کو سخت ناپسند فرمایا اور حضرت عقبہ بن عامرؓ نے فرمایا کہ کسی آدمی کے لئے حلال نہیں ہے کہ وہ اپنا اسباب بیچے جانتا ہے کہ اس میں عیب ہے مگر اسے ضرور خبر دار کرنا چاہیئے۔

---

**حدیث(۱۹۴۰)حدثناسلیمان بن حرب الخ رفعه الی حکیم بن حزام قال قال رسول الله ﷺ البیعان بالخیا ر مالم یتفرقا اوقال حتی یتفرقافان صدقاوبینابورك لهما فی بیعهما وان کتما وکذبا محقت برکة بیعهما .....**

ترجمہ۔جب تک جدا نہ ہوں بائع اور مشتری دونوں کو خیار حاصل ہے۔یا فرمایا حتی کہ جدا ہو جائیں۔تب خیار ختم ہوگا پس اگر انہوں نے سچ بولا اور سب عیب ونقص کھول کر بیان کردیا تو ان کے سودے میں برکت ہوگی۔اور اگر انہوں نے جھوٹ سے کام لیا اور عیب ونقص کو چھپالیا تو ان کی بیع کی برکت مٹادی جائے گی۔

تشریح از شیخ گنگوہیؒ ۔لاداء اس سے بیماری اور عیب مراد ہے۔اور خبثه سے قبیح خصلتیں مراد ہیں۔زنا چوری افتراء پردازی اور غائله سے وہ دھوکہ اور فریب مراد ہے جو بائع کی طرف سے ہو۔وقیل لابراهیم ان بعض الخناسین محشی نے اس کے ظاہر معنی جانوروں کا دلال مراد لیے ہے۔اور ممکن ہے کہ فیقول جاء امس ایسمی اری خراسان کا بیان ہو۔اور اس پر مرتب نہ ہو جیسے کہ محشی کی توجیہ سے معلوم ہوتا ہے تو اس صورت میں اری سجستان اور خراسان کی طرف مضاف ہوگا۔یسمی کا مفعول

انی نہیں ہوگا۔ تو اس کا مقصد یہ ہو آکہ گھوڑوں کو خراسان اور سجستان کی طرف جھوٹ موٹ منسوب کرے۔ اور محض افتراء ہوگا یہ نہیں کہ اصطبل کا نام لے کر پھران کو اس کی طرف توریہ کے طور پر منسوب کرے۔

**تشریح از شیخ زکریاؒ۔** لاداء ولاخبثه ولا غائله ان تینوں الفاظ کی شرح میں شراح کا اختلاف ہے۔ حافظؒ فرماتے ہیں کہ داء سے وہ باطنی عیب مراد ہے خواہ وہ ظاہر ہو یا نہ ہو۔ جیسے جگر کا درد کھانسی وغیرہ۔ خلاصہ یہ ہے کہ لا داء سے مطلب بیماری مراد نہیں ہے۔ بلکہ مخصوص بیماری مراد ہے۔ لا خبثه سے مراد اخلاق خبیثہ ہیں۔ جیسے بھاگ جانا اور بعض نے حرام کاری مراد لی ہے۔ غائله سے فجور چوری وغیرہ مراد ہے۔ ابن العربی فرماتے ہیں کہ دا ء فی الخلق بالفتح اور خبث ماکان فی الخلق بالضم اور غائله سکوت البا ئع علی مایعلم من مکروہ فی البیع بائع کا مبیع کے اندر عیب سے چپ رہنا۔ شیخ گنگوہیؒ نے جو معنی بیان کئے ہیں وہی ابن العربی کا مختار اور پسندیدہ ہیں۔ باقی ترمذی اور نسائی میں اس کا بر عکس ہے کہ بائع جناب نبی اکرم ﷺ اور مشتری عداء بن خالد تھے لیکن ترجیح امام بخاریؒ کی روایت کو ہوگی۔ جس میں آپؐ مشتری اور عداء بن خالد بائع ہیں۔ اور بعض نے انسے مغلوب کہا ہے۔ اور صحیح یہ ہے کہ اشتری باع کے معنی میں آتا ہے۔ اس طرح روایات میں تطبیق ہو جائے گی۔ اور بعض نے تعدد واقعہ پر محمول کیا ہے۔ تو اس وقت کوئی تعارض نہیں ہوگا۔ اور شیخ گنگوہیؒ نے کوکب دری میں یہ توجیہ کی ہے کہ ممکن ہے کہ بیع مقایضہ ہو تو متعاقدین پر بائع اور مشتری کا اطلاق صحیح ہوگا۔

**یسمی اری خراسان** یعنی دلال ان شہروں کے اصطبلوں کا نام لے کر خریدار کو دھوکہ دینا چاہتے ہیں تاکہ اسے وہم ہو کہ یہ مال ابھی خراسان وغیرہ سے آیا ہے۔ تاکہ خریدنے کی طرف راغب ہو۔ حضرت ابراہیم نخعیؒ اسے مکروہ سمجھتے تھے۔ کیونکہ یہ ایک قسم کا دھوکہ اور فریب ہے۔ عینی میں ہے کہ حضرت سعد بن ابی وقاصؓ نے کوفہ میں مسجد کے اردگرد ایک جگہ مقرر کر دی تھی۔ جہاں لوگ اپنے اونٹوں اور جانوروں کو گھاس کھلاتے تھے۔ اس جگہ کو اریؔ کہا جاتا ہے۔

**تشریح از قاسمیؒ۔** مالم یتفرقا کے معنی میں علماء کا اختلاف ہے کچھ حضرات اس تفرق سے تفرق بالا بدان مراد لیتے ہیں جس سے خیار مجلس کو ثابت کرنا ہے اور متبایعان کے معنی متعاقدان کے ہیں اور دوسرے حضرات تفرق سے تفرق بالا قوال مراد لیتے ہیں کہ جب دونوں نے عقد بیع کر لیا تو بیع صحیح ہو جائے گی ان کو خیار نہیں ہوگا۔ اس کی نظیر قرآن مجید میں ہے ان یتفرقا یغن الله کلامن سعته اس جگہ تفرق الزوج والزوجة بالطلاق ہے اگرچہ تفرق بالا بدان نہ ہو یہ قول ابو حنیفہؒ کا ہے فان صدق ای فی الاخبار عما یتعلق بالثمن والبیع بیننا کہ دونوں عیب وغیرہ بتادیں خواہ وہ اسباب میں ہو یا قیمت میں ہو وکتما ای کتم البائع عیب السلعة والمشتری عیب الثمن ......

## باب بيع الخلط من التمر
ترجمہ۔ ملی جلی کھجور کا بیچنا

حديث(۱۹۴۱)حدثنا ابو نعيم الخ عن ابی سعيد قال كنا نرزق تمر الجمع وهوالخلط من التمر وكنا نبيع صاعين بصاع فقال النبی ﷺ لاصاعين بصاع ولا در همين بد رهم...

ترجمہ۔ حضرت ابو سعیدؓ فرماتے ہیں کہ ہمیں رَلاملا کر کھجور کھانے کے لئے دیا جاتا تھا۔ جمع یہ خلط من التمر ہے اور دو صاع ایک صاع کے بدلے بیچتے تھے پس جناب نبی اکرم ﷺ نے فرمایا دو صاع کو ایک صاع کے بدلے اور دو درہم کو ایک درہم کے بدلے پس جناب نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ دو صاع کو ایک صاع کے بدلہ میں نہ بیچا جائے۔ اور نہ ہی دو درہم کو ایک درہم کے بدلے بیچا جائے۔

تشریح از شیخ گنگوہیؒ ۔ لاصاعين ای لاتبع توصاعين فعل مقدر کا مفعول ہو اور لا کا اسم اور اس کی خبر محذوف ہو گی ای لا صاعين يجوز بيعهما بصاع پھر آپؐ کا انکار بيع الصاع صاعين سے روکنا ہے۔ اصل بیع کو فاسد نہیں کہا گیا بلکہ واضح ہے کہ اس بیع میں فساد نہیں ہے۔ اور مؤلف نے مختلف کھجوروں کو جمع کر کے بیچنا اس پر باب اس لئے باندھا تاکہ اس سے وہم دفع ہو جائے جو پیدا ہو تا تھا کہ جب عیب دار صحیح مل گیا تو شاید اس کی بیع دھوکہ ہے۔ اس لئے ناجائز ہوا۔ تو ترجمہ سے ثابت کر دیا ہے خلط ملط کی بیع جائز ہے۔

تشریح از شیخ زکریاؒ ۔ قسطلانیؒ فرماتے ہیں کہ لا تبيعو الاعين من التمر بصاع منه کے معنی میں ہے شیخ نے اشارہ فرمادیا کہ من التمر میں لفظ من خلط کا بیان ہے بیع کے متعلق نہیں ہے۔ اور لفظ جمع خلط کا بیان ہے حافظؒ کے نزدیک خلط بكسر الخا مختلف کھجوروں کا ملا جلا ڈھیر مراد ہے. المعيب مخلط بالسليم کہ شاید جید کے ردّی کے ساتھ مل جانے سے بیع ناجائز ہو جائے دفع توہم فرمایا کہ ایسا نہیں ہے۔ کیونکہ دونوں متمیز ہیں اس لئے یہ عیب شمار نہ ہوگا بخلاف اس صورت کے جب وہ برتنوں میں بند ہوں عمدہ تو نظر آئے لیکن ردّی نظر نہ آئے اس کی بیع ناجائز ہے گویا کہ یہ ترجمہ اذابين البيعا ن سے مستثنی ہے۔

## باب ما قيل فی اللحام والجزار
ترجمہ۔ گوشت بیچنے والے اور اونٹ ذبح کرنے والے کے بارے میں جو فرمایا گیا ہے

حديث(۱۹۴۲)حدثنا عمر بن حفص الخ عن ابی مسعود قال جاء رجل من الانصار يكنی

ترجمہ۔ حضرت ابو مسعودؓ فرماتے ہیں انصار کا ایک آدمی آیا جس کی کنیت ابو شعیب تھی اس نے اپنے ایک غلام قصائی

ابا شعیب فقال لغلام له قصاب اجعل لی طعام ما یکفی خمسة فانی ارید ان ادعو النبی ﷺ خامس خمسة فانی قد عرفت فی وجهه الجوع فدعاهم فجاء معهم رجل فقال النبی ﷺ ان هذا قد تبعنا فان شئت ان تاذن له فاذن له وان شئت ان یرجع رجع فقال لا بل قد اذنت له .....

(ذابح الغنم) سے کہا کہ میرے لئے کھانا تیار کرو جو پانچ آدمیوں کو کافی ہو میرا ارادہ ہے کہ میں نبی اکرم ﷺ کو دعوت دوں جبکہ پانچویں فرد آپؐ ہوں کیونکہ میں نے آپؐ کے چہرہ انور پر بھوک کے آثار دیکھے۔ چنانچہ اس سے ان حضرات کو دعوت دی پس ان کے ہمراہ ایک آدمی آیا جس کے متعلق جناب نبی اکرم ﷺ نے فرمایا یہ شخص ہمارے ساتھ چلا آیا ہے پس اگر آپ چاہیں تو ان کو اجازت دے دیں اگر آپ ان کا واپس چلا جانا پسند کریں تو یہ واپس چلا جائے گا اس نے کہا نہیں بلکہ میں اس کو اجازت دے چکا ہوں۔

تشریح از شیخ گنگوہیؒ ۔ لحام گوشت بیچنے والے کو۔ جزار اونٹ ذبح کرنے والا۔ جب جواز اور کراہتہ کا حکم گوشت کی ایک قسم میں ثابت ہو گیا تو عموم علت کی وجہ سے باقی انواع میں بھی ثابت ہو گا۔ علت خون میں ہاتھ ڈالنا ہے۔ پس اس وجہ سے روایت کی دلالت ایک جزء قصاب پر ہو گئی ۔

تشریح از شیخ زکریاؒ ۔ خامس خمسة ای احد خمسة شراح نے اس ترجمہ کی کئی توجیہات بیان کی ہیں۔ لیکن میرے نزدیک امام بخاریؒ کا یہ ترجمہ بیع الخلط مع التمر کی طرح ہے گویا مصنفؒ نے اشارہ فرمایا گوشت کا ہڈیوں کے ساتھ بیچنا جائز ہے جس سے اس وہم کو دفع کرنا ہے کہ گوشت کی بیع جائز نہ ہو اس لئے اس میں ہڈیاں داخل ہوتی ہیں تو امام بخاریؒ نے اشارہ فرمایا کہ جس طرح رڈی اور جید تمر کی بیع جائز ہے۔ اور گوشت اور ہڈیوں کی بیع بھی جائز ہے بلکہ پہلے ترجمہ سے بھی ترقی کر کے جواز بیان کیا ہے کہ رڈی کھجور تو کھجور کی جنس میں سے ہے لیکن پٹھے اور ہڈی تو لحم کی جنس میں سے نہیں ہے۔ بایں ہمہ ان دونوں کو گوشت کے ہمراہ بیچا جاتا ہے۔

شیخ گنگوہیؒ نے جو ترجمے کی غرض بیان فرمائی ہے وہ جواز بیع اللحم مع تلبسه بالدم . لحام وجزار اور قصاب کے معنی واحد ہیں۔ علامہ عینیؒ فرماتے ہیں کہ اللحام الذی یباع اللحم والجزار الذی یجزر ای یجزر الابل اور قصاب کے معنی ذابح الغنم کے ہیں۔ در حقیقت ان تینوں کے معنی ایک ہیں جس سے حدیث اور ترجمہ کی مطابقت ثابت ہو جائے گی۔

## باب مایمحق الکذب والکتمان فی البیع ۔

ترجمہ۔ خرید و فروخت کے اندر جھوٹ بولنا اور عیب کو چھپانا برکت کو مٹا دیتے ہیں۔

حدیث (۱۹۴۳) حدثنابدل بن محبر الخ عن

ترجمہ۔ حضرت حکیم بن حزامؓ جناب نبی اکرم ﷺ سے

حکیم بن حزامؓ عن النبی ﷺ قال البیعان بالخیار مالم یتفر قااوقال حتی یتفر قافان صدقا و بینا بورك لهما فی بیعهما وان کتما و کذبامحقت بر کة بیعهما ......

روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایابائع مشتری اس وقت اختیار میں ہیں جب تک دونوں جدانہ ہو جائیں یایہاں تک کہ دونوں جداہو جائیں پس اگر ان دونوں نے سچ بولااور عیب کوواضح کر دیا توان کی بیع میں برکت پیداہو گی۔ اگر انہوں نے عیب کو چھپایا اور جھوٹ بولا توان کی بیع کی برکت مٹادی جائی گی۔

تشریح از شیخ گنگوہیؒ۔ مایمحق الکذب والکتمان میں ظاہر یہ ہے کہ کلمہ ما مصدریہ ہےاور ما موصولہ ہو تو ضمیر منصوب محذوف ہو گی۔ اس لئے کہ عائد منصوب کو حذف کر نا جائز ہے۔ معنی یہ ہوں گے ما یمحق الکذب یعنی باب ان چیزوں کے بیان میں جن کو جھوٹ مٹادیتا ہے یعنی برکت۔

تشریح از شیخ زکریاؒ۔ یعنی کذب بیع کو باطل کر دے گا۔جب کہ بائع اسباب متاع کی مدح میں جھوٹ بولے۔اور مشتری ثمن کی وصف میں جھوٹ بولے۔

## باب قول الله تعالی یاایهاالذین امنوالاتاکلواالربوااضعافامضاعفة الآیۃ

ترجمہ۔اللہ تعالیٰ کاارشاد ہے کہ اے ایمان والو! سود کودوگناچوگناکر کے نہ کھاؤ۔

حدیث(١٩٤٤)حدثنا ادم ابن ابی ایاس الخ عن ابی هریرةؓ عن النبی ﷺ قال لیاتین علی الناس زمان لایبالی المرء بمااخذ المال امن حلال ام من حرام ......

ترجمہ۔ حضرت ابو ہریرۃؓ جناب نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایالوگوں پر ایک ایسازمانہ آئیگا کہ آدمی اس کی پرواہ نہیں کرے گا کہ اس نے مال کیسے لیا آیا حلال سے یا حرام سے۔

لاتاکلوا الربوا اضعافاًمضاعفة الخ اس قید سے اس چیز کا جواز ثابت کرنا نہیں ہے جس میں یہ قید نہ ہو۔ گو جو اضعاف مضاعف نہ ہو وہ سود جائز ہے۔ حالانکہ ایسا نہیں ہے بلکہ مقصود یہ ہے کہ اس قید سے ان کے اس فعل کی قباحت بیان کرنا ہے۔ جس کا وہ ارتکاب کرتے تھے۔ کہ وہ ایک درہم دے کر کئی درہم وصول کرتے تھے۔ جس کی قباحت واضح ہے۔ یہ **لاتکرهوا فتیاتکم علی البغاء ان اردن تحصنا** کی طرح ہوگا۔ کیونکہ اکراہ علی الزنا کی حرمت باندیوں کے مجبور ہونے پر نہیں بلکہ ان کے فعل کی قباحت بیان کرنی ہے اسی طرح حرمت ربوا اگرچہ اضعافا مضاعفه سے متعلق نہیں لیکن اس قید کے زیادہ کرنے سے انکے فعل قباحت بیان کی گئی۔

تشریح از قاسمیؒ۔ زمانۂ جاہلیت میں اس طرح کرتے تھے کہ جب قرضہ ادا کرنے کی مدت بیت جاتی اگر قرضہ ادا کر دیا توفبہا ورنہ قرض خواہ مدت بڑھا دیتا۔ اور مدیون مقدار بڑھا دیتا اسی طرح ہر سال کرتے یہاں تک کہ ایک درہم کے کئی دراہم دینے پڑتے تھے۔

لایبالی المرء حدیث کو آیت سے مناسبت اسی طرح ثابت ہوگی کہ سود خور اضعاف مضاعف کھا کر پرواہ نہیں کرتا کہ حلال کھا رہا ہے یا حرام کھا رہا ہے۔

## باب اکل الربوا وشاهده وکاتبه

ترجمہ۔ سود کھانے والا اس کی گواہی دینے والا اور اس کے لکھنے والا گناہ میں سب برابر ہیں ۔

وقوله تعالى الذين ياكلون الربوا لايقومون الاكمايقوموالذى يتخبطه الشيطن من المس ذلك بانهم قالوا انماالبيع مثل الربوا الاية الى قوله اصحب النار هم فيها خالدون ....

ترجمہ۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے وہ لوگ جو سود کھاتے ہیں وہ قیامت کے دن ایسے کھڑے ہوں گے جیسے وہ شخص کھڑا ہوتا ہے جسے شیطان نے چھو کر خبطی بنا دیا ہو۔ یہ اس وجہ سے ہوگا کہ انہوں نے کہا تھا کہ خرید وفرخت بھی تو سود کی طرح ہے۔

حديث(١٩٤٥)حدثنامحمد بن بشار الخ عن عائشةؓ قالت لمانزلت اخرالبقرةقراهن النبى ﷺ عليهم فى المسجدثم حرم التجارةفى الخمر

ترجمہ۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ جب سورہ بقرہ کا آخری حصہ نازل ہوا تو آپ نبی اکرم ﷺ نے ان آیات کو مسجد کے اندر صحابہ کرامؓ پر پڑھا پھر شراب کی تجارت کو حرام قرار دیا

تشریح از قاسمیؒ۔ مقصد یہ ہے کہ آیات ربوا جو سورۂ بقرہ کے آخر میں ہیں وہ سود کے احکام کو بیان کرنے والی ہیں۔

حرم تجارة فى الخمر قاضی عیاضؒ فرماتے ہیں کہ تحریم الخمر سورۂ مائدہ میں ہے جو آیت ربوا سے کافی مدت پہلے نازل ہوئی ہیں ممکن ہے کہ ربوا کی حرمت شراب کی حرمت سے متاخر ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ جب شراب کی حرمت نازل ہوئی تو اس کی تجارت کی حرمت کی اس وقت خبر دی گئی۔ پھر دوسری مرتبہ اس وقت خبر دی گئی جب کہ آیت ربوا نازل ہوئی۔

حديث(١٩٤٦)حدثناموسى بن اسمعيل الخ عن سمرة بن جندبؓ قال قال النبى ﷺ رايت الليلة رجلين اتيانى فاخرجانى الى ارض مقدسةِ

ترجمہ۔ حضرت سمرۃ بن جندبؓ فرماتے ہیں کہ جناب نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ایک رات میں نے دیکھا کہ دو آدمی میرے پاس آئے اور مجھے نکال کے ارض مقدس کی طرف

فانطلقاحتی اذااتیاعلی نهرمن دم فیه رجل قائم وعلي وسط النهر رجل بین یدیه حجارة فاقبل الرجل الذی فی النهر فاذااراد الرجل ان یخرج رمی الرجل بحجرفی فیه فرده حیث کان فجعل کلما جاء لیخرج رمی فی فیه بحجرٍ فیرجع کماکان فقلت ماهذا فقال الذی رائیته فی نهرٍ اکل الربوا.....

لے گئے۔ چلتے چلتے جب ہم ایک خون کی نہر پر پہنچے جس میں ایک آدمی کھڑا ہوا ہے اور نہر کے درمیان میں ایک دوسرا آدمی ہے جس کے سامنے پتھر پڑے ہیں۔ پس وہ آدمی جو نہر کے اندر تھا آیا۔ پس جب وہ نہر سے نکلنے کا ارادہ کرتا ہے۔ پس وہ آدمی اس کے منہ پر پتھر مار کر اسے اس جگہ واپس کر دیتا ہے جہاں وہ تھا پس اسی طرح جب وہ نکلنے کے لئے آتا ہے تو اس کے منہ میں پتھر مار کر اسی جگہ واپس کر دیتا ہے جہاں وہ تھا تو میں نے پوچھا یہ کون تھا فرمایا کہ وہ شخص جس کو آپؐ نے نہر کے اندر دیکھا وہ سود کھانے والا ہے۔

تشریح از قاسمیؒ۔ وعلي وسط النهر بالواؤ تقدیر عبارت یوں تھی وهو علي وسط النهر اور اگر واؤ نہ ہو تو پھر علي وسط النهر قائم کے متعلق ہے کیونکہ کتاب الجنائز میں گذر چکا ہے کہ رجل بین یدیه حجارة وهو علي شط النهر لاعلي وسط النهر. باب موكل الربوا یقول الله تعالی یا ایها الذین امنوا اتقواالله وذروماب‍قی من الربوا الی ماکسبت وهم لایظلمون قال ابن عباس هذه آخر ایة نزلت علی النبی ﷺ.......

ترجمہ۔ سود کھلانے والا بوجہ ارشاد باری تعالیٰ کے ترجمہ! ایمان والو! اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور جو کچھ سود باقی رہ گیا ہے اس کو چھوڑ دو الخ ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ یہ آخری آیت ہے جو جناب نبی اکرم ﷺ پر نازل ہوئی۔

حدیث(۱۹٤۷)حدثناابوالولید الخ عن عون ابن ابی حجیفة قال رایت ابی اشتری عبداً حجامافسالته فقال نهی النبی ﷺ من ثمن الکلب وثمن الدم ونهی عن الواشمة والمشومة اکل الربوا وموکله ولعن المصور ......

ترجمہ۔ حضرت عون ابن ابی حجیفہؒ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے باپ کو دیکھا کہ انہوں نے ایک پچھنے لگانے والا غلام خرید کیا تو اس کے آلات حجامت توڑنے کا حکم دیا جو سب توڑ دی گئیں۔ تو میں نے اس کے متعلق ان سے سوال کیا انہوں نے فرمایا کہ جناب نبی اکرم ﷺ نے کتے اور خون کے دام کھانے سے منع فرمایا اور آپؐ نے گوندنے والی اور گوندوانے والی کو بھی روکا اس طرح سود کھانے والے اور کھلانے والے کو بھی منع فرمایا اور تصویر کھینچنے والے پر لعنت فرمائی۔

تشریح از شیخ گنگوہیؒ ۔ وذروا مابقی من الربوا. مؤکل الربوا چونکہ اکل الربوا کے لئے معاون ہے اس لئے آیت اس پر بھی دال ہے کہ سود کھانا اور کھلانا دونوں چھوڑ دیئے جائیں۔

تشریح از شیخ زکریاؒ ۔ شراح بخاریؒ سب کے سب ساکت ہیں شیخ گنگوہیؒ نے آیت سے استدلال اس طرح کیا ہے کہ ترك ربوا کا حکم جس طرح آخذ ربوا کو ہے اس طرح معطی ربوا کو بھی شامل ہے۔ اور امام بخاریؒ نے اپنی عادت کے مطابق عموم اور کل احتمال سے استدلال فرمایا ہے۔

تشریح از قاسمی ۔ ثمن کلب میں علماء کا اختلاف ہے۔ ائمہ ثلاثہ اور امام اوزاعیؒ ثمن کلب کو حدیث نہی کی وجہ سے حرام قرار دیتے ہیں۔ لیکن امام ابو حنیفہؒ اور صاحبینؒ وغیر هم فرماتے ہیں کہ جن کتوں سے فائدہ حاصل کیا جاتا ہے نگہبانی شکار وغیرہ تو ان کی بیع جائز ہے اور ان کی قیمت کا کھانا بھی حلال ہے۔ البتہ باؤلا کتا نہ اس کی بیع جائز ہے نہ اس اثمان کا استعمال جائز ہے۔ احادیث نہی کا جواب امام طحاویؒ نے یہ دیا ہے کہ یہ حکم نہی قتل کلاب کے وقت کا ہے۔ جب کہ گھروں میں ان کے رکھنے کا حکم نہیں تھا۔ جب احادیث کثیرہ سے قتل کلاب کو منسوخ کر دیا گیا اور شکار اور حراست کی اجازت دی گئی اب بیع بھی حلال ہے اور ثمن بھی حلال ہے۔ ثمن الدم سے حجامت کی اجرت مراد ہے۔ حضرات نہی کو تنزیهہ پر محمول کرتے ہیں۔ کیونکہ آپؐ نے خود پچھنے لگوائے اور حجام کو اجرت بھی عطا فرمائی۔ اگر اجرت حرام ہوتی تو آپؐ نہ دیتے۔ اور بہت سے علماء نے بلا کراہت جواز کا حکم دیا ہے۔ اور نہی کا جواب یہ ہے کہ اجرت لینا مناسب نہیں ہے۔

واشمہ سوئی کو چمڑے میں چبھو کر پھر اس کے نشان کو سرمہ سے بھر دیا جائے۔ پھر نقش نگار یا نام لکھا جائے یہ تغییر خلق اللہ ہے جسے حرام قرار دیا گیا ہے۔ دوسرے یہ جاہلوں کا کام ہے اور وہ جگہ خون کے نکلنے کی وجہ سے نجس ہو جاتی ہے۔ آکل الربوا ومؤکلہ مستقرض اور مقرض کی طرح ہے اور سب جگہ فعل محذوف ہے۔ ای نہی عن فعل الواشمہ الخ. اکل کو اس لئے مختص کیا گیا کہ وہ اعظم المقاصد ہے۔

## باب یمحق الله الربو ویربی الصدقات والله لا یحب کل کفار اثیم ۔

ترجمہ۔ اللہ تعالیٰ سود کو مٹا دیتا ہے اور صدقات کو بڑھاتا ہے اور اللہ تعالیٰ ہر کافر گناہگار کو پسند نہیں کرتا

حدیث (۱۹۴۸) حدثنا یحی بن بکیر الخ ان ابا هريرةؓ قال سمعت رسول الله ﷺ يقول الحلف منفقة للسلعة ممحقة للبركة .....

ترجمہ۔ حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے جناب رسول اکرم ﷺ سے سنا کہ فرماتے ہیں خرید و فروخت کے وقت قسم کھانا اسباب کو تو نفع پہنچانے کا سبب بنتا ہے لیکن برکت مٹا دینے کا باعث ضرور ہے۔

**تشریح از قاسمی** ۔حدیث کو ترجمۃ الباب سے مناسبت اس طرح ہوگی کہ مال کو معصیت کے ساتھ حاصل کرنا اگرچہ ظاہرا تحصیل مال کا سبب بنتا ہے لیکن انجام کے اعتبار سے برکت کو مٹانے کا باعث ہے یا مقصد یہ ہے کہ سود کے مٹانے سے برکت کا مٹانا مراد ہے۔

## باب ما یکره من الحلف فی البیع

ترجمہ۔ خرید و فروخت میں قسم کھانا مکروہ ہے

حديث(۱۹٤۹) حدثنا عمرو بن محمد الخ عن عبدالله بن اوفیؓ ان رجلا اقام سلعة وهو فی السوق فحلف بالله لقد اعطی بها مالم یعط لیوقع فیها رجلا من المسلمین فنزلت ان الذین یشترون بعهد الله و ایمانهم ثمنا قلیلا ......

ترجمہ۔ حضرت عبداللہ ابن ابی اوفیؓ سے مروی ہے کہ ایک آدمی نے بازار کے اندر اپنا اسباب لگایا اور اللہ تعالیٰ کی قسم کھا کر کہنے لگا کہ یہ مال تو مجھے اتنے میں پڑا ہے جتنے میں اسے نہیں پڑا تھا ۔ جس سے اس کا مقصد کسی مسلمان کی رغبت کھا کر کہنے لگا۔ تو یہ آیت نازل ہوئی کہ یہ لوگ اللہ کے عہد اور اپنی قسموں سے تھوڑا مال تقسیم کرنا چاہتے ہیں۔

## باب ماقیل فی الصواغ

ترجمہ۔ سنارے کے بارے میں جو کچھ فرمایا گیا

وقال طاؤس عن ابن عباسؓ قال النبی ﷺ لایختلی خلاها وقال العباس الاالاذخر فانه لقینهم وبیوتهم قال الاالاذخر ......

ترجمہ۔ حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ جناب نبی اکرم ﷺ نے فرمایا حرم کی سبز گھاس نہ اکھیڑی جائے۔ تو حضرت عباسؓ نے فرمایا کہ کترن بوٹی کیونکہ وہ تو ان کے لوہاروں کے کام آتی ہے۔ اور وہ گھروں کی چھتوں پر ڈالی جاتی ہے۔ تو آپؐ نے اذخر کو مستثنیٰ کر دیا۔

حديث(۱۹۵۰) حدثنا عبدان الخ ان علیاً قال كانت لی شارف من نصیبی من المغنم وكان النبی ﷺ اعطانی شارفاً من الخمس فلما اردت ان ابتنی بفاطمة بنت رسول الله ﷺ واعدت رجلا صوّاغاً من بنی قینقاع ان یرتحل معی فناتی باذخر اردت ان ابیعه من الصواغین واستعین به فی ولیمة عرسی .....

ترجمہ۔ حضرت علیؓ فرماتے ہیں ایک نوجوان اونٹنی تو مجھے غنیمت کے حصہ میں ملی تھی اور ایک نوجوان اونٹنی آپؐ نے مجھے خمس کے مال میں سے عطا کی فرمائی پس جب میں نے حضرت فاطمہ بنت رسول اللہ ﷺ سے سر میل کرنے کا ارادہ کیا تو میں نے بنو قینقاع کے ایک سنار آدمی کے ساتھ معاہدہ کیا کہ وہ میرے ہمراہ چلے تاکہ ہم اذخر لے آئیں۔ میرا مقصد یہ تھا کہ میں اس کو سناروں کے پاس بیچ کر اپنی شادی کے ولیمہ میں اس سے مدد طلب کروں گا۔

